# LIST OF CONTENTS



## APPENDICES.

جو ملک ترقی یافتہ ہیں یا جہاں علم کا شوق ہے، لوگ
اپنے اپنے پیشوں اور فنوں میں نئی نئی باتیں پیدا کرتے ہیں
علمی تحقیقاتیں کرتے ہیں، اپنے شوق اور محنت سے یا ضرورت
سے ایسی ایسی جدتیں کرتے ہیں جن سے ایک دنیا میں انقلاب
پیدا ہو جاتا ہے۔ انہیں علمی تحقیقاتوں کے ضمن میں خود بخود
نئے نئے لفظ اور اصطلاحیں بنتی اور رواج پاتی ہیں اور کتابوں
سے زبانوں پر جاری ہو جاتی ہیں۔ ہمیں جب ہوش آیا تو بعض
پر جوش اور ہمدرد اہل علم نے اپنے ملک میں اشاعت علم اور
اپنی زبان کو ترقی دینے کا بیڑا اٹھایا اور ترجمانی یا تالیف کے
ذریعہ سے اس خدمت کو انجام دینا شروع کیا۔ لیکن قدم قدم
پر مشکلات کا سامنا تھا۔ ہر فن اور ہر علم میں اس کثرت سے
نئے لفظ اور نئی اصطلاحیں نظر آئیں کہ ہماری بے بضاعت
زبان ان کی متحمل نہ ہو سکی اور نتیجہ یہ ہوا کہ اکثر باہمت
اصحاب کا، جنھوں نے بڑے شوق سے کام شروع کیا تھا، جی چھوٹ گیا۔
عام قاعدہ یہ ہے کہ پہلے زبان ہوتی ہے اور اس کے بعد لغت،
اول علوم کی تدوین ہوتی ہے اور اس کے بعد اصطلاحات کی
ترتیب۔ لیکن ہمیں اپنی بد نصیبی سے اس کا برعکس اور
غیر فطری طریقہ اختیار کرنا پڑا۔ یعنے پہلے اصطلاحات کی لغت
ترتیب دینی پڑی تا کہ مترجمین اور مولفین کو سہولت ہو
اور ان کے کام میں یکسانی پائی جائے۔ لیکن اس کے لئے وافر سرمایہ
اور ایک مستعد اور ذی علم جماعت کی ضرورت تھی جو خاطر

جمعی سے اس کام کو انجام دے - اس لئے اس کام میں خاطر خواہ کامیابی نہ ہوی اور جو کچھہ تھوڑا بہت کام ہوا بھی تو وہ بہت ناقص اور نا مکمل - آخر انجمن ترقی اردو نے اس کے بعد یہ تجویز کی، یعنے مختلف علوم پر کتابیں لکھوائی جائیں اور ساتھہ ھی ساتھہ اصطلاحات مدون کی جائیں - یہ طریقہ بہت معقول تھا مگر کافی سامان نہ ہونے کی وجہ سے کام کی رفتار بہت سست رھی - خوش نصیبی سے اسی زمانے میں حیدرآباد دکن میں یونیورسٹی قائم کرنے کا خیال پیدا ہوا اور دکن کے بیدار مغز فرمانروا نے قیام یونیورسٹی کی منظوری عطا فرمای - چونکہ اس یونیورسٹی میں ذریعۂ تعلیم اردو زبان قرار پایا تھا، لہذا یونیورسٹی سے پہلے ایک دارالترجمہ قائم کیا گیا تاکہ وہ نصاب تعلیم کے لئے مختلف علوم و فنون کی کتابوں کا ترجمہ شروع کر دے - حسن اتفاق سے دارالترجمہ کی نظامت بھی انجمن ترقی اردو کے سکرتری کے تفویض کی گئی - اور اس دیرینہ تمنا کے پورے ہونے کا سامان غیب سے ہو گیا - چنانچہ اصطلاحات کا یہ مجموعہ جو اس وقت پیش کیا جا رہا ھے انجمن ترقی اردو اور سررشتۂ تالیف و ترجمہ عثمانیہ یونیورسٹی کی متفقہ کوشش کا نتیجہ ھے —

یہاں اس امر کا بیان کر دینا بھی ضروری معلوم ہوتا ھے کہ اصطلاحات کے وضع کرتے وقت کون سے اصول ہمارے پیش نظر تھے —

سب سے پہلا خیال یہ تھا کہ اصطلاحات کے وضع کرنے کے لئے ماہران زبان اور ماہران فن دونوں کا یکجا ہونا ضرور ھے - کیونکہ ایسے اصحاب کا ملنا جو ماہر فن بھی ہوں اور ماہر زبان بھی، نہایت مشکل ھے - اصطلاحات کے بنانے میں دونوں پہلوؤں کا خیال رکھنا لازم ھے، تاکہ جو اصطلاح بنائی جائے وہ زبان کے سانچے میں بھی ڈھلی ہو اور فن کے اعتبار سے بھی

نا موزوں نہ ہو دارالترجمہ جامعۂ عثمانیہ کے قیام سے یہ بڑی مشکل خود بخود رفع ہوگئی اور اس دشوار کام کی تکمیل کا بہت اچھا موقع مل گیا - اس کے بعد ہم نے یہ اصول قرار دئے —

۱ چونکہ اردو زبان کئی زبانوں سے مرکب ہے اس لئے اصطلاحات علمیہ کے لئے ان سب زبانوں سے الفاظ وضع کرسکتے ہیں جن سے اردو زبان مرکب ہے ' یعنی عربی ' فارسی ' ہندی ' ترکی سے بلا تکلیف مدد لی جاسکتی ہے —

۲ الفاظ کے اشتقاق و ترکیب میں کسی خاص زبان کے قاعدے کی پابندی نہ کی جائے اور جو الفاظ مستعمل ہیں ' اُن کی مثال کا لحاظ رکھا جائے اورجولفظ زیادہ موزوں معلوم ہوأسےاختیارکیاجاے -

اس کا مطلب یہ ہے کہ اس غرض کے لئے ان میں سے کسی زبان کا بھی کوئی مادہ یا لفظ جو سہل اور موزوں ہو لے سکتے ہیں ' لیکن ان الفاظ سے اشتقاق یا ترکیب کے ذریعہ سے جو دوسرے الفاظ بنائے جائیں گے وہ اردو نحو کے قاعدے کے موجب ہونگے - یعنی لفظ دوسری زبان سے لے سکتے ہیں لیکن اسکے نحوی قاعدے نہیں لے سکتے - کوئی زبان ایسی نہیں جسمیں دوسری زبانوں سےالفاظ مستعار نہ لئے گئے ہوں مگر جب اُن سے افعال یا صفات یا مرکب الفاظ بنائے جاتے ہیں تو عموماً اپنے ہی نحوی قاعدے استعمال [illegible] ہیں —

۳ — جتی الامکان مختصر الفاظ وضع کئے جائیں جو اصل مفہوم یا اس کے قریبی معنوں کو ادا کرسکیں —

۴ — اسی ضمن میں یہ امر بھی عملی طور پر طےہو گیا کہ جس طرح اگلے زمانے میں اپنی زبان یا غیر زبانوں کے اسما سے مصادر بنائے جاتے تھے (مثلاً بدلنا ' قبولنا ' بخشنا وغیرہ) اسی طرح اب بھی ضرورت کے وقت اسما سے افعال بنا لینا جائز ہے - چنانچہ اسی اصول پر برق سے برقانا اور دوسرے مصادر بنا لئے گئے —

یہ بہت بڑی اصلاح ہے اور اس سے آئندہ نہایت کار آمد الفاظ

وضع ہو سکتے ہیں - اسمیں خوبی بات یہ ہے کہ مصادر بنانے سے الفاظ مختصر بن جاتے ہیں اور اشتقاق میں آسانی ہوتی ہے ــ

۵ - اس بات کا بھی خیال رکھا گیا ہے کہ جو اصطلاحات قدیم سے ہمارے ہاں رائج ہیں اور اب بھی اسی طرح کارآمد ہیں، انھیں ہم نے برقرار رکھا ہے ' اور ان میں کسی قسم کی تبدیلی نہیں کی ہے ــ

۶ - ایسے انگریزی اصطلاحی الفاظ جو عام طور پر رائج ہو گئے ہیں یا ایسے لفظ جن کے اشتقاق مشکوک ہے یا ایسی اصطلاحیں جو موجدوں یا تحقیق کرنے والوں کے نام پر رکھی گئی ہیں ' انھیں بدستور رہنے دیا ہے - کیونکہ نہ ان کا ترجمہ ہو سکتا ہے اور نہ ترجمہ کی ضرورت ہے - لیکن اس کے ساتھ یہ بھی جتا دینا ضروری معلوم ہوتا ہے کہ بعض اصطلاحیں جو صحیح نہیں تھیں اور رائج ہو گئی تھیں یا جن سے اشتقاق و ترکیب کے رو سے آگے لفظ نہیں بن سکتے تھے ' انھیں ترک کردیا ہے اور اُن کی بجائے دوسرے الفاظ وضع کر لئے گئے ہیں -

۷ - کہیں کہیں ایسا بھی ہوا ہے کہ بعض انگریزی اصطلاحات اس قسم کی آگئی ہیں جو حال کی تحقیق سے صحیح نہیں رہیں - وہ الفاظ اُس وقت کی معلومات کے لحاظ سے تجویز کئے گئے تھے - چونکہ زبان میں ایک زمانۂ دراز سے رائج ہیں ' اب ان کا بدلنا ناممکن ہے - لیکن ہم نے اپنی اصطلاحات میں انگریزی کی تقلید نہیں کی ہے اور ایسے الفاظ تجویز کئے ہیں جو جدید تحقیقات کے رو سے صحیح مفہوم ادا کرتے ہیں - گویا ایک طرح ہماری اصطلاحات زیادہ ترقی یافتہ ہیں ــ

اصطلاحات کے متعلق قدیم سے یہ ایک خیال چلا آرہا ہے کہ وہ مشکل اور خاص وضع کی ہونی چاہئیں اور جہاں تک عام بول چال سے بعید ہوں اُسی قدر زیادہ مناسب اور موزوں ہوں گی تاکہ عام الفاظ میں اور اُن میں امتیاز رہے اور التباس نہ ہونے پائے اور

علمی شان قائم رہے - علمی شان اکثر دقیق، ثقیل اور مبہم الفاظ میں سمجھی جاتی ہے اور اکثر اوقات صرف مشکل اصطلاحات
کا جان لینا ہی علم و فضل کا قائم مقام خیال کر لیا جاتا ہے -
ہمیں اکثر ایسے لوگ ملیں گے جو مخصوص اصطلاحات کی بدولت
عالم و فاضل اور صوفی سمجھے جاتے ہیں - یہ خیال اُس وقت کی
یادگار ہے جبکہ مذہبی پیشوا علوم کے بھی حامل تھے قدیم
ہندوستان میں ویدوں کے پڑھنے اور پڑھانے والے برہمن تھے - چند
اونچی ذاتوں کے سوا عام لوگ جو نیچ ذات کے سمجھے جاتے
ہیں، وید پڑھنے کا حق نہیں رکھتے تھے - تمام عبادت اور رسوم
وید ہی کے الفاظ میں ادا ہوتی تھیں اور اب تک ایسا ہوتا ہے -
یہی حال زمانہ وسطیٰ میں یورپ میں پادریوں کا تھا - انجیل
غیر زبان میں تھی، عبادت غیر زبان میں ہوتی تھی - انجیل
زنجیر میں بندھی ہوئی منبر پر رکھی رہتی تھی اور لوگ بطور
تبرک کے زیارت کر لیتے تھے - اپنی زبان میں ترجمہ کرنا حرام
تھا - شروع شروع میں ترجمے کرنے والوں پر بڑی بڑی سختیاں کی
گئیں اور انہیں مردود و مرتد سمجھا گیا - علم فضل بھی انہیں کے
ہاتھ میں تھا - گویا مذہبی پیشوا ہی علم کے بھی پیشوا تھے اور
وہ عام لوگوں کو اس قابل نہیں خیال کرتے تھے کہ مقدس کتاب
کی تعلیم حاصل کریں یا علم و فضل سیکھیں - وہ عام لوگوں کو
علم پڑھانا گویا انجیل کی اس آیت کی عدول حکمی سمجھتے
تھے کہ ”اپنے موتیوں کو سوروں کے سامنے نہ ڈالو“ عوام کالانعام
میں نہ اس کی صلاحیت تھی اور نہ اس کا حق رکھتے تھے -
ایسی حالت میں علوم کو اور بھی مشکل بنایا جاتا تھا تا کہ
عام لوگ کچھ سمجھ ہی نہ سکیں - گویا یہ خاص اسرار تھے جو
سینہ بہ سینہ انہیں کو پہنچتے تھے جو اس کے اہل تھے - اُس
زمانے میں یہ دقیق اور ثقیل اصطلاحات ہی اُن کی شان علم
اور رعب فضل و کمال کو قائم رکھنے والی تھیں - مسلمانوں میں

اگرچہ پادریوں یا پروہتوں کا کوئی فرقہ نہیں ہے تاہم اُن پر بھی اس کا اثر پڑا - جن لوگوں نے شروع شروع قرآن کا ترجمہ کیا وہ کچھہ کم مردود ملعون نہیں سمجھے گئے تھے اور اگرچہ ان میں علم کے سکھانے کے معاملے میں بہت روا داری تھی لیکن علوم کی تدوین کا جو ڈھنگ پڑگیا تھا وہ ویساھی رہا خصوصاً جب علم غیر زبانوں اور غیر قوموں سے حاصل کیا جاتا ہے تو اس قسم کی دقتیں اور بڑھ جاتی ہیں اور ان زنجیروں کا توڑنا آسان کام نہیں ہوتا —

حالانکہ علم ہی ایک ایسی چیز ہے جو نہ کسی کی وراثت ہو سکتی ہے اور نہ کسی خاص فرقے کا حق ہوسکتا ہے اور افسوس یہی بعض خاص فرقوں کے قبضے میں آکر روحانی اور دماغی حکومت کا موجب ہوگئی - اب ظاہر ہے کہ وہ زمانہ نہیں رہا تو پھر کوئی وجہ نہیں کہ اس قدیم روایت کو جو دنیا میں دوسرے بہت سے طلسم و ستم کے آلات کی طرح دماغی اور اخلاقی ظلم کا ہتھیار تھی، قائم رکھا جائے - اس لئے ہم نے حتی الامکان اس بات کی کوشش کی ہے کہ اصطلاحیں آسان اور عام فہم بنائی جائیں اور ایسے مادوں سے وضع کی جائیں جو زبان میں عام طور سے رائج ہیں - جگہ جگہ ہم نے ہندی ترکیبوں کو استعمال کیا ہے تا کہ پڑھنے والے آسانی سے سمجھہ جائیں اور اشتقاق و ترکیب میں کہیں اپنی زبان کے قواعد کو ترک نہیں کیا خواہ لفظ عربی ہو یا فارسی یا کسی اور زبان کا - اُن اصول پر بحث کرنے کا یہ موقع نہیں ہے البتہ چند لفظ بطور مثال کے لکھے دیتے ہیں - مثلاً Ostracism (دیس نکالا) Autonomy (سوراج) Anarchy (نراج)، Chemical combination (کیمیائی ملاپ) Triquetrous (تدھارا) Tabescent (جھری دار)، Stuposeus (سنہیلا) Uni Costate [اکرگا (اک + رگا)] Larva (پھلروپ) Pupa (مندھہ روپ)، Asexual (اجاتی) Gamosepalous (مل پنیا) لیکن باوجود اس کے بعض علوم ہیں کہ ان

میں ہم اس قدر آسانی پیدا نہیں کر سکے، اس لئے کہ اُن کی بہت سی اصطلاحات پہلے سے مروج ہیں اور ان کا بدلنا ممکن نہیں - مثلاً علم ہیئت کی کثرت سے ایسی اصطلاحیں ہیں جو عربی ہیں اور وہ بجنسہ (کسی قدر تلفظ کے فرق سے) یورپ کی تمام زبانوں میں رائج ہیں، اس لئے ہمیں ان کے مقابل وہی اصلی عربی لفظ لکھنے پڑے ہیں اور یہی ہونا بھی چاہئے تھا - تاہم ہماری کوشش یہ رہی ہے کہ جہاں تک ممکن ہو اس مشکل کو آسان کر دیں - اس زمانے میں جبکہ الہی حکومتیں تک عوام کی ہوگئی ہیں، تو کیوں علوم و فنون خاص فرقوں کے ہاتھ میں رہیں اور عام نہ ہو جائیں—

غیر زبانوں سے بعض الفاظ کا مستعار لینا ناگزیر ہے لیکن بلا وجہ اور خواہ مخواہ الفاظ مستعار لیتے چلے جانا تخیل کی کمی اور قوت نطق کا ضعف ہے - بعض لوگ محض فیشن کے خیال سے، بعض سستی کی وجہ سے اور بعض علمی شان دکھانے کو غیر زبان کے الفاظ استعمال کرتے ہیں اور یہ سب اخلاقی اور دماغی ضعف کی دلیل ہیں - اپنے الفاظ استعمال کرنے میں (خواہ مرکب ہوں یا مفرد) ایک بڑا فائدہ یہ ہے کہ ایک غیر تعلیم یافتہ بھی آسانی سے انہیں سمجھ سکتا ہے - جن جن ممالک میں لوگ بیدار ہوتے جاتے ہیں یہ خیال عام ہوتا جا رہا ہے—

اہل جرمنی میں یہ تحریک سترھویں صدی سے شروع ہوئی اور اُس وقت سے انہوں نے اپنی زبان کو ناگوار غیر الفاظ سے پاک کرنا شروع کیا - اس کے لئے کئی انجمنیں قائم ہوئیں جن کا یہی کام تھا کہ وہ اس مسئلہ پر غور کریں اور اپنی اصل زبان کو ترقی دیں - قومی اتحاد کے ساتھ ساتھ اس تحریک کو بھی قوت ہوتی گئی - اس زمانہ کے جرمنوں کو اپنی زبان کی صفائی پر بڑا فخر ہے - اسی طرح انہوں نے علمی اصطلاحات بھی بہت سادہ بنا لی ہیں جسے اُن کے ملک کا ہر شخص سمجھ سکتا ہے - مثلاً

| انگریزی | Nitrogen | جرمن | Stickstoff (Stick Stuff) |
|---|---|---|---|
| | Albumen | " | Eiweiss (White of an egg) |

اسی طرح اہل جاپان نے بھی علمی اصطلاحات بہت عام فہم بنالی ہیں - نواب مسعود جنگ بہادر ناظم تعلیمات ریاست حیدرآباد دکن دو سال ہوئے جب جاپان کے تعلیمی نظام کے معائنہ کے لئے اُس ملک میں گئے تو انہوں نے وہاں علمی اصطلاحات کے متعلق تحقیق کی اور وہ بہت سی جدید اصطلاحات جو جاپانیوں نے وضع کی ہیں لکھہ کر لے ائے تھے - اُن کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ انہوں نے خاص طور پر اِن اصطلاحات کو بہت سہل بنایا ہے - مثال کے طور پر چند اصطلاحات یہاں درج کی جاتی ہیں —

| انگریزی | جاپانی | |
|---|---|---|
| Hydrogen | Sui so | sui - واتر - پانی<br>so - element عنصر |
| Carbon | Tanso | tan - Charcoal کوئلہ<br>so - element عنصر |
| Carbohydrate | Tansuikwabutsu | tan - charcoal (carbon)<br>sui - water (hydrogen)<br>kwa - combination<br>butsu - thing |
| Hydrodynamics | Suiryokogaka | sui - water پانی<br>ryoko - power قوت<br>gaku - study مطالعہ<br>یعنے پانی کی قوت کا مطالعہ یا علم |
| Metaphysic | Keijijo - gaku | kei - shape شکل |

| انگریزی | جاپانی | |
|---|---|---|
| | | ji - and اور |
| | | jo - above بالا |
| | | gaku - study مطالعہ |
| | | یعنی مادی اشیا سے بالا علم |
| Taleology | Kobutsugaku | |
| | | ko - old قدیم |
| | | butsu - thing شے |
| | | gaku - study مطالعہ |
| | | یعنی قدیم اشیا کا علم |
| Fossil | Kwaseki | |
| | | kwa - transformed منقلب |
| | | seki - stone پتھر |
| | | پتھر میں بدلا ہوا |

گیس کو ہم نے بھی گیس ہی رکھا ہے۔ اُن کے ہاں بھی یہی ہے، ذرا تلفظ بدلا ہوا ہے۔ وہ گیسو کہتے ہیں —

یہی اہل روس کر رہے ہیں اور یہی اہل بوہیمیا کو کرنا ہوا کہ انھوں نے غیر ضروری جرمن الفاظ کو نکال باہر کیا۔ یونانیوں نے ترکی لفظ خارج کر دئے۔ ایرانی بھی کچھ عرصے سے اپنی زبان کو پاک صاف کرنے کی طرف متوجہ ہیں اور اب ترکوں نے بھی اس طرف توجہ کی ہے۔ ورنہ سب یہی قومیں تھیں جو ہماری طرح غیر زبانوں کو بولنا اور غیر زبانوں کے الفاظ استعمال کرنا فخر سمجھتی تھیں —

بہت ممکن ہے کہ ہماری بعض ترکیبیں کانوں کو نامانوس اور اجنبی اور ذوقِ سلیم کو ناگوار گزریں گی اور بعض الفاظ اور اصطلاحیں اوپری اور مصنوعی نظر آئیں‌گی۔ لیکن ہماری نیت نیک ہمارا اصول مستحکم ہے۔ ہم اپنے ملک سے محبت

رکھتے ہیں اور علم کو عام کرنا چاہتے ہیں اور حکیم سقراط کی طرح معاوضہ لیکر نہیں بلکہ کچھ دیکر بھی عامی سے عامی کو بھی سب کچھ جو ہمیں آتا ہے بتادینا چاہتے ہیں۔ ایک جرمن صرف نحو کے مؤلف نے اپنی کتاب میں اہل جرمنی کے متعلق اس قسم کا خیال ظاہر کیا ہے جو کم و بیش ہم پر صادق آتا ہے —

"آج کل (سنہ ۱۹۰۸ کا ذکر ہے) یہ عام جوانمی ہے اور نیز قدر نا معقول حد تک پہنچ گئی ہے کہ کوئی ایسا لفظ نہ استعمال کیا جائے جسے کوئی جرمن جو غیر زبانیں نہیں جانتا' نہ سمجھ سکے نتیجہ یہ ہے کہ غیر زبانوں کے الفاظ کے بجائے جو لفظ استعمال کئے جاتے ہیں وہ اکثر ناگوار یا بھدے ہوتے ہیں اور بعض اوقات ان کا کوئی جز غیر زبان کا ہوتا ہے۔ ایک بیرونی شخص کو یہ تحریک مصنوعی معلوم ہوتی ہے' اگرچہ اس کی محرک خالص حب وطن اور مادری زبان کا فخر ہے جو دوسری قوموں کے لوگوں میں نہیں پایا جاتا"—

اس کتاب کے پڑھنے والے کو کہیں کہیں یہ بھی نظر آئیگا کہ جو اصول ہم نے قائم کئے ہیں' اُن پرہم بعض اوقات عمل نہیں کر سکے۔ ہمیں اس کا اعتراف ہے۔ یہ پہلا مرحلہ اور ابتدائی کوشش ہے لیکن ہمیں قوی امید ہے کہ جو داغ بیل ہم نے ڈالی ہے آئندہ اس پر چلنے والے اُسے زیادہ ہموار اور صاف بنا لیں گے—

یہ کتاب کی پہلی جلد ہے۔ باقی علوم کی اصطلاحات بھی تیار ہو رہی ہیں وہ بعد ازاں شایع ہو نگی اس جلد میں بھی بعض علوم کی اصطلاحات مکمل نہیں ہیں' اس کی تکمیل پھر کسی وقت جب کتاب دوسری بار طبع ہوگی تو کر دی جائے گی جو کچھ ہو چکا تھا اُس کا طبع کر دینا بہت ضروری تھا۔ کیونکہ اکثر صاحبوں کا تقاضا تھا اور ضرورت کے وقت مولفین و مترجمین الفاظ لکھوا لکھوا کر لیجاتے رہتے ہیں اور بعض نقل کر کر کے

چھپنے میں بہت زحمت ہوئی تھی - فن شناس نقادوں سے توقع ہے کہ اسے غور سے ملاحظہ فرمائیں اور جہاں کوئی سقم نظر آئے یا کوئی چیز غلط ملے تو اس سے اطلاع فرمادیں تا کہ طبع ثانی کے وقت اس کی اصلاح ہوسکے۔

ہمیں اس کا بہت افسوس ہے کہ باوجود کوشش کے چھاپے میں بہت سی غلطیاں رہ گئیں اور آخر میں ایک غلط نامہ لگانا پڑا - ایک تو الفاظ اجنبی تھے دوسرے ان کی صحت بہت مشکل تھی اور بعض ابواب اصل میں غلطیاں تھیں جن کی تحقیق کے بعد اصلاح کی گئی -

ہیئت اور نباتیات کی تمام اصطلاحیں انجمن نے بطور خود مرتب کرائی تھیں - نباتیات کی اصطلاحیں ہمارے مکرم دوست حاجی عبدالرحمن خان صاحب وسٹ اسسٹنٹ امپیریل ایکونامک بوٹینسٹ پوسا نے میری درخواست پر اپنی خاص عنایت سے بڑی محنت کے ساتھ مرتب کیں - خان صاحب موصوف ماہر فن بھی ہیں اور ادیب بھی - اور اس لئے جو اصطلاحیں انہوں نے وضع کی ہیں وہ زبان اور فن دونوں لحاظ سے موزوں ہیں - میں خان صاحب کا اس موقع پر تہ دل سے شکریہ ادا کرتا ہوں - بعد میں دارالترجمہ نے بھی اس فن میں نیز ہیئت میں کچھ اصطلاحیں وضع کیں جن میں کچھ اختلاف تھا وہ ہم نے ضمیمہ میں درج کر دی ہیں تاکہ ناظرین ضرورت کے وقت دونوں کو نظر میں رکھیں —

میں مولوی عنایت اللہ صاحب کا بھی شکر گزار ہوں کہ جب کبھی میں نے ان سے درخواست کی انہوں نے دارالترجمہ سے بہت مستعدی اور خوشی کے ساتھ اصطلاحات روانہ فرمائیں - لیکن وہ اس قدر بے ترتیب ہوتی تھیں کہ ان کی ترتیب اور تصحیح میں بڑی دقت ہوتی تھی - میں اپنے کالج کے پروفیسر محمد ابراہیم صاحب ایم-اے- پروفیسر وہاج الدین صاحب بی-اے-بی ٹی-

پروفیسر کریم احمد صاحب بی۔ اے ایم ٹی اور پروفیسر عزیز الرحمن صاحب ایم۔ ایس سی پیر سید غلام ربانی صاحب کا بہت خلوص سے شکریہ ادا کرتا ہوں کہ ان صاحبوں نے وقت بے وقت دلی شوق سے ان اصطلاحات کی ترتیب وتصحیح اور پروفوں کے درست کرنے میں بہت بڑی مدد دی۔

اورنگ آباد دکن     عبدالحق

۲۰ دسمبر سنہ ۱۹۲۵ ع     سکریٹری انجمن ترقی اُردو



# ASTRONOMY

## A

Aberration of light — انحراف نور - مغالطۃ الضو - ضلال الشعاع اختلاف الابصار (مذکر) —

Chromatic — انحراف لونی

Diurnal — ,, یومی

Spherical — ,, کروی

Absorption of Light or Extinction of Light — امتصاص نور - انجذاب نور یا (انتفائے نور) مذکر

,, Bands — خطوط امتصاص - بندہائے امتصاص

Acceleration of the moon's mean motion — تسریع حرکت قمر وسطی - سرعۃ حرکت قمریہ - اسراع حرکت قمر مذکر و مونث —

Achernar or Acarnar — آخر النہر - بعض اس کو المعنی من النہر کہتے ہیں - صورت (کوکبہ) نہر کا ایک ستارہ (انتباہ - انگریزی لفظ عربی آخر النہر کا معرب ہے)

Achromatic (ak-ro-matic) — مکسر - عدیم اللون (مونث) دوربین انعطافی کی ایک قسم جس میں عدسات کو اس طرح ترکیب دیتے ہیں کہ جب کسی شے کی شبیہ بنتی ہے تو رنگ سے مجرد ہوتی ہے —

Actinometer — میزان الشعاع (مونث) مقیاس الشعاع (مذکر) ایک آلہ جس سے آفتاب کی شعاعوں کی شدت و حدت حرارت کسی مفروضہ سطح پر کسی معین وقت میں معلوم کی جاتی ہے - اس آلہ کو سر جان ہرشل نے سنہ ۱۸۲۵ ع میں ایجاد کیا —

Acolyte — تابع - ج - توابع - ی - تیرو - ف - وہ ضعیف النور ستارہ جو کسی نہایت روشن ستارے کے ساتھ اسی سطح نظر میں دکھائی دے —

طالعة (کواکب)طالع- } وہ ستارے جو غروب آفتاب Acronical
نجوم طالعة { کے وقت طلوع اور طلوع آفتاب کے
وقت غروب ہوتے ہیں- الکنار روی—

Acubene سرالسرطان-صورت سرطان کا روشن ستارہ

Adara or Canis Majoris عذاری جمع عذرا (کنواری) کا
معرب ہے جو کلب اکبر کا مشہور ستارہ ہے لیکن فلکین
عرب کی مراد اس سے Canis Majoris ثوابت
ہیں- یہ گور صاحب کا بیان ہے لیکن مولف کے خیال میں
یہ عذر کا معرب ہے جو کہکشاں میں چھوٹے چھوٹے ستاروں
کا نام ہے—

Adjustment اِصلاح- تطبیق (موٹ)

Aerolites (see Meteorites,) حجارۂ جویہ- حجارۂ ہوائیہ
واحد حجر جوی- حجر ہوائی- سنگ ہا شہابی سنگ ہاے
آسمانی یا سماوی- حجر علوی ج حجارۂ علوی- رجم واحد
رجم وغیرہ دیکھو سہاب ثاقب—

Aerosiderolite (see Meteorites) آہن آمیز سنگ آسمانی- مذکر
بیرک حدیدی ج بیارک حدیدي—

Aether, or Ether ایثر- اثیر مذکر (مذکر) ایثرالعالمی ملائے
اثیری- بعد ممطور- خلائے بحت- ع اکاس- ہ—

Air ہوا- ہوائے کروی- ہوائے محیط- کرۂ ہوائیہ یا ہوا- کرۂ باد
طبقۂ ہوا- ہوا قدما کے نزدیک عنصر بسیط خیال کی جاتی
تھی لیکن اٹھارویں صدی کے وسط میں ثابت ہوا ہے کہ یہ
دو عنصر نیٹروجن (۴ حصص) اور آکسیجن (ایک حصہ)
سے مولف ہے جن کے ساتھ قلیل مقدار میں بخارات آبی-
کاربان ڈائی اوکسائڈ (حامض کربونک)- آرگن- گرد-
گندک کا تیزاب اور نوسادر بھی شریک ہیں—

Aladfar (al-ad-far) or Lyrce الاظفار کا معرب- صورت
سلحفات یا شلیاق کا ساتواں روشن (ابیا) ستارہ—

Air-currents مجاری (واحد مجریٰ) ہوائی- ہوائی رویں

Air-pump (see Antlia) مجراح الہوا- ایک جنوبی جدید
صورت (کوکبہ) کا نام—

Aish see Ursa Major (the Great Bear) دب اکبر یا بنات
نعش الکبریٰ کا قدیم نام—

Alankabuth العنکبوت کا معرب (ال تعریفی ھے)

Albedo (Reflecting power) قوت منعکسہ - درجۃ البیاض کا مصحف و معرب - اجرام فلکی کی سطح پر سے جو درجہ نور منعکس ہوتا ھے وہ درجہ البیاض (یعنی درجۃ النور) یا قوت منعکسہ کہلاتا ھے مثلاً چاند کا درجۃ البیاض سورج کی روشنی کا وہ حصہ ھے جو وہ منعکس کرتا ھے —

Albireo (Al-bir-e-o) Cygni منقار الدجاجہ - صورت دجاجہ کا دوسرا روشن ستارہ جو زرد رنگ اور قدر سوم کا ھے —

Alchemb (Alkemb) مرفق - صورت فرساوس کا روشن ترین ستارہ جو قدر دوم کا ھے —

Alchiba or Alkhiba (Al-ke-ba) Corvi (ال تعریفی ھے) الخبا جناح الغراب یا جناح الغراب الایمن - صورت غراب کا روشن ترین ستارہ جو چہارم قدر کا ھے - یہ عربی خبا مترادف خیمہ (ڈیرا) کا معرب ھے - اھل عرب کے نزدیک یہ خود صورت غراب کا نام ھے —

Alcor (alkor) or 80 Ursæ Major or Alhore سہا دب اکبر کا پانچویں قدر والا ستارہ - یہ عربی بمعنی سوار کا معرب ھے - اھل عرب نور چشم کا امتحان اسی ستارے سے کرتے ھیں —

Alcyone (Al-si-o-ne) وسط الثریا (القیونی جو فی زماننا معرب کرلیا گیا اور مستحسن الترک ھے) عنقود ثریا میں روشن ترین ستارہ جو سبزی مایل اور تیسری قدر کا ھے - بعض اسی کو دوران نظام شمسی کا مرکز خیال کرتے ھیں اور بعض صورت جاثی علی رکبتیہ کو -

Aldeb-aran or Bull's eye (Al-de-ba'ran) الدبران بعض اوقات عین الثور بھی کہلاتا ھے - صورت ثور کا روشن ترین ستارہ جو ۱.۱ قدر کا ھے اس کا رنگ چمکیلا سرخ ھے - اھل روم اس کو (Polilicum) کہتے تھے - افرنجی زبانوں میں عربی نام (بمعنی رقیب) مستعمل ھے —

Alderamin a Cephei | الذراع الیمین کا معرب - مگر عربی میں اسے ملتف القیفاوس الایمن کہتے ھیں - صورت قیفاوس (ملتہب) کا روشن ترین ستارہ —

Aldhibain Draconis — الذيبين کا معرب - ال بعربی ھے اور ذيبين تثنيه ھے ذئب بمعنی گرگ ( بهيڑيا ) کا - صورت تنين کے دو ستاروں کا نام —

Alfeta or a Coronae Borealis — نير الفكه - المنير الفكه کا معرب ھے - مجسطی کے لاطینی ترجمے میں صورت اکلیل شمالی کے روشن ترین ستارے کے لئے یہ لفظ لکھا گیا ھے —

Algebar ( Al-je-bar ) — الجبار (۱) صورت جبار کا دوسرا روشن ستارہ (۲) انگریزی نظم میں صورت جبار کے لئے یہ لفظ بہت مروج ھے —

Algeiba or Algieba — الجبهه - جبهه - صورت اسد کا (ج) ستارہ یہ ستارہ دوسری قدر کا اور مضاعف ھے - مسلمان راصدین کے نزدیک الجبهه سے مراد صورت اسد کے بین ( اور بقول بعض ۴ ) ستارے ھیں جو حیوان مذکور کی پیشانی پر واقع ھیں اور یہ منازل قمر میں سے دسویں منزل ھیں - انگریزی میں Leonis سے تعبیر کرتے ھیں —

Algenib or Pegasi — (۱) جناح الفرس کا معرب ھے - صورت فرس اعظم کا تیسرا روشن ستارہ —
(۲) جنب فرساوس - صورت فرساوس کا روشن ستارہ —

Algol or Perseus — راس الغول کا معرب - صورت حامل راس الغول کا مشہور و معروف متغیر ستارہ جو قدر دوم کا ھے اس کا ظہور و خفا ۶۸ گھنٹے اور ۴۹ منٹ میں ۳ - ۲ سے لیکر ۵ء۳ قدر تک ھے - دسویں صدی میں عبدالرحمن صوفی نے اس کو سرخ ستارہ لکھا ھے لیکن آج کل یہ نہایت براق سفید ستارہ ھے - ووگل نے اس کو آفتاب کے ۱ء۲ گنے بتایا ھے —

Algorab & Algores — or a Corvi (algo-res) — الغراب کا معرب - صورت غراب میں قدر سوم کا ستارہ ھے - غراب - کوا اور ال تعریفی ھے ۱۲ —

Algores or Corvi — جناح الغراب - صورت غراب کا ایک ستارہ —

Algomaiza — غمیصا کا معرب - جس کو شعری شامی - الشعری الغمیصا - شعری غمیصا اور شعری غموص بھی کہتے ھیں - اور انگریزی میں Sirius Syriacus بھی کہتے ھیں —

Alhabor — عبور - شعری عبور - شعری یمانیه ( یمانی ) کو کہتے ھیں - انگریزی لفظ عربی العبور کا معرب ھے —

Alhena الهنعة کا معرب ھے (الف لام تعریفی ھے)—صورت جوزا (توامین) میں ایک ستارہ ھنعہ کہلاتا ھے—

Alhaiot or Capella العیوق کا معرب (ال تعریفی ھے)—عیوق روشنی کے لحاظ سے یہ ستارہ کل کرۂ فلک میں چھٹا ھے—

Alidade العضادہ کا معرب - اصطرلاب کے ایک جز کا نام—

Aliore (see Alcor) سہا - مجسطی کے لاطینی ترجمے میں یہ لفظ ستارۂ سہا کے لئے اختیار کیا گیا ھے—

Alioth جون - اول بنات کبری - صورت دب اکبر کا (أ) ستارہ—

Alkaid or Ursae Majoris (alk..d) قائد - القائد کا معرب ھے - بعض مستشرقین کہتے ھیں کہ القاصی بنات النعش سے بگڑ کر بنا ھے لیکن یہ صحیح نہیں اس لئے کہ عربی میں مضاف پر ال نہیں آتا - دب اکبرمیں دوسری قدر کا ستارہ جو عموماً بنات النعش کہلاتا ھے—

Alkalurops (alka–lu–rops) Bootis صورت عوا کا ایک ستارہ

Alkes (alkes) or a Crateres الکاس کا معرب - کاس - صورت باطیہ کا روشن ترین ستارہ—

Almanac (۱) تقویم ج تقاویم - روزنامہ (۲) زیج - ف - زیج ج زیجات - ع - منہاج السنوی—

Almack or Almaac or Andarameda عناق الارض (کا معرب) جس کو رجل المسلسلہ بھی کہتے ھیں - ترعالہ مادہ ۱۲ - صورت مراۃ مسلسلہ کا تیسرا روشن ستارہ - مگر اھل عرب کے نزدیک صورت بنات النعش کا ایک ستارہ - ھرشل نے دوربین کے ذریعے اس ستارے کو ثنائی مضعف پایا - ایک ستارے کا رنگ ھرا اور دوسرے کا نیلا ھے—

Almacaulars' staff عصائے مقنطرات - ایک قدیم آلہ کا نام جس میں بندرہ درجے کی قوس ھوتی ھے - پہلے آفتاب کے ارصادات اسی سے کئے جاتے تھے ۱۲—

Almanac, nautical تقویم بحری—

Almagest المجسطی - مجسطی میں ال تعریفی ھے - علم ھئیت وھندسہ میں ایک مشہور ومعروف کتاب جس کو بطلیموس مصری نے سنہ ۱۴۰ء و سنہ ۱۵۰ء کے درمیان تصنیف کیا - عربی میں کئی ترجمے ھوے - متداول مجسطی نصیرالدین طوسی کا ترجمہ ھے -

Almucantars or parallels of altitude | المقنطرات (مقنطرات میں ال بعریفی ہے - جمع ہے مقنطر کی)
یا دوائر متوازی الافق (۱) وہ فرضی دوائر صغیرہ ہیں جو افق کے متوازی ہیں - ان سے سورج - چاند - تاروں کا ارتفاع معلوم ہوتا ہے مگر یہ کرہ پر مرتسم نہیں ہوتے بلکہ ربع مقسم کے عرض سے ان کا کام لیا جاتا ہے (۲) ایک آلہ جس میں ایک دوربین ہوتی ہے اور ستاروں کا صعود و میل معلوم کیا جاتا ہے —

Alnilam or Orionis — النظام کا محرف - نظام صورت جبار (جوزا) کا پانچواں روشن ستارہ - عموماً نطم کہلاتا ہے —

Alnitak — نطاق الجوزا - منطقة الجوزا کا مخفف النطاق کا محرف - صورت جبار کا ایک ستارہ —

Alpha Centauri — بیرقنطورس - الف قنطورس - صورت قنطورس میں روشن ترین قدر اول کا ستارہ جو کل آسمان میں روشنی کے لحاظ سے تیسرا ہے - فلکیین عرب رجل القنطورس کہتے ہیں -

Alphard or a Hydrae — فرد الشجاع - الفرد کا محرف - صورت شجاع (حیہ) کا نہایت روشن ستارہ (ا ہئیاہ) یہ ستارہ فرد اس لئے کہلاتا ہے کہ اس کے نزدیک کوئی اور روشن ستارہ موجود نہیں ہے یہی ایک اکیلا (فرد) ہے —

Alphecca or Coronae Borealis — المنیر الفکہ یا نیر الفکہ - صورت اکلیل شمالی کا روشن ترین ستارہ —

Alpherat or, Alpheratz, or Sirrah | a Andromeda (al-fe-rats) — راس المسلسلہ سرۃ الفرس -
صورت مراۃ المسلسلہ میں قدر دوم کا ستارہ - بعض اس کو فرس اعظم سے متعلق سمجھتے ہیں - انگریزی الفراتس سرۃ الفرس کا محرف ہے اور سرہ تو بالکل سرہ ہے —

Alphirk (alferk) or Cephei — کوکب الفرق کا مختصر - ب قیقاوس - صورت قیقاوس کا دوسرا روشن ستارہ —

Alshain or Aquilae — عنق العقاب - شاہین - (انگریزی لفظ الساہین کا محرب ہے اور ساہین دخیل ہے فارسی ساہین کا) صورت عقاب کا دوسرا روشن ترین ستارہ —

Altazimuth (contraction of altitude and azimuth)
ذات السمت والارتفاع - (انگریزی لفظ دو لفظوں سے مرکب ہے ایک التی جو ارتفاع کا ترجمہ ہے اور دوسرا لفظ عربی سمت

کا معرب ہے) ایک آلہ جو نصف دائرہ کا حلقہ ہوتا ہے - جس کا قطر
ایک متوازیۃ السطوح اُسطوانہ کی ایک سطح پر ہوتا ہے -
اس آلہ سے اجرام فلکی کی سمت اور سمت کا ارتفاع معلوم
کیا جاتا ہے - موجودہ ذات السمت والارتفاع میں محور اُفقی
پر ایک دوربین لگی ہوتی ہے اور ایک دائرہ پر درجے بنے
ہوے ہیں جس سے ارتفاع معلوم ہوتا ہے سنہ ۱۶۹۰ ع میں
الوس رومر فلکی ملک ڈنمارک نے ایک جدید ——— تیار کیا
جس سے تمام فلک کی مساحت ہوسکتی تھی - تمام مراصد میں
یہ آلات موجود ہیں ۱۲ —

Altair or α Aquilae — نسر طائر (انگریزی لفظ النسرالطائر
کے دوسرے لفظ الطائر کا معرب ہے) - صورت عقاب کا روشن ترین
ستارہ جو قدر اول (صحیح ۹ء۰ قدر) کا ہے اس کی شکل کرگس
بال کشادہ The flying vulture پر پھیلائے ہوے اوپر
کی طرف اڑنے والے گدھہ سے مشابہ ہے - اس کا نور (روشنی)
آفتاب کے نور سے چھہ گنا زیادہ ہے اور روشنی کے لحاظ سے
کل کرۂ فلک میں پندرہواں ہے - اس کی حرکت خاصہ فی صدی
۶۵ ثوانی ہے —

Altitude – true — ارتفاع حقیقی —
„ apparent — ارتفاع مرئی -
„ observed — ارتفاع نظری - مرصود (مشہودی)

Altitude and Azimuth Instrument
Altitude and Zenith „ — آلۃالسمت والارتفاع (see Altazimuth)
ذات السمت والارتفاع —

Parallels of altitude or Almucantars (which see) — دوائر متوازی الافق یا المقنطرات —

Aludra or Canis Majoris — عذرہ کا معرب - صورت کلب اکبر کا
ساتواں روشن ستارہ —

Alwaid or Draconis — عوائد - العوائذ کا معرب - صورت تنین کا
دوسرا روشن ستارہ — عرب فلکیین کی مراد اس سے صورت
تنین کے چار ستارے جو اژدھے کے سر پر واقع ہیں اور جو صورت
جاثی کے ایک ستارہ سے مل کر صلیب کی شکل معلوم ہوتے ہیں -

A. M. — بعد نیم شب - آدھی رات گئے —

سعت یا سعة (جرم) اجرام فلکی کا وہ بعد Amplitude
جو ان کے طلوع و غروب کے وقت افق کے نقطۂ مغرب و مشرق
سے ظاہر ہوتا ہے - سعة مشرق یا مغرب —

Amphora or aquarius دلو - ساکب الماء - ع آبی - ب - کندھہ -
ایک برج اور ایک صورت کا نام —

Andromeda (the chained lady) مراۃ مسلسلہ -
المراۃ المسلسلہ - ایک قدیم شمالی صورت (کوکبہ) جو صورت
ذات الکرسی کے نیچے واقع ہے - اِس کی شکل ایک عورت کی ہے
جو اپنے دونوں ہاتھ پھیلائے ہوئے ہے اور ایک ہاتھ زنجیر سے
بندھا ہوا ہے —

,, or Alpheratz الف مراۃ المسلسلہ یا راس المسلسلہ
(راس المراۃ المسلسلہ) - رجل المسلسلہ دیکھو Alpheratz

,, or Mirach or Mizar ب مراۃ المسلسلہ یا
جنب المسلسلہ - رسا - عرب قلب الحوت یا بطن الحوت
کہتے ہیں دیکھو Mirach or Mizar

,, or Almach عاما مراۃ المسلسلہ رجل المسلسلہ
یا عناق الارض دیکھو Almach

Andromeda Nebula سحابیہ مسلسلیہ - صورت مراۃ مسلسلہ
کا وہ مشہور سحابیہ جو ہیئت دانوں کے نزدیک اکتیس
اصحاب (31 Messier) کے نام سے مشہور ہے - اندھیری رات میں
جب ابر نہ ہو تو نہ چشم عریاں سے دکھائی دیتا ہے اور دوربین
سے تو اس کا منظر نہایت نمایاں معلوم ہوتا ہے - پہلے پہل
سنہ ۹۰۰ع میں عبد الرحمن صوفی عرب کے راصد شہیر نے
دریافت کرکے اپنی کتاب صور سماوی میں اس کا ذکر کیا ہے -
بعد ازاں سمن مریس نے ۱۵ دسمبر سنہ ۱۶۱۲ع کو دوربین سے
ملاحظہ کیا - اس کی مسافت دریافت کرنے کے لئے بہت ہی
کوشش کی گئی جو مختص بے سود ثابت ہوئی کیونکہ یہ سحابیہ
اس قدر دور واقع ہے کہ اگر ہم اس کے نقشے کے پیمانہ پر سارے
نظام شمسی (جس کا قطر ۵ ارب میل ہے) کھینچیں تو یہ
اس کے مقابلے میں فقط ایک نقطہ معلوم ہوگا - شمار کیا گیا ہے
کہ روشنی کو جو ایک ثانیہ میں ایک لاکھ نوے ہزار میل
مسافت طے کرتی ہے اس کے اس طرف سے اس طرف گزرنے
کے لئے تیس ہزار برس درکار ہوں گے —

Andromedas — مسلسلیہ یا المسلسلیہ - شہاب ثاقب کي وہ جھڑی جو ہر سال ۲۷ (۲۸) نومبر کو عناق الارض یا رجل المسلسلہ کی جانب سے شروع ہوتی ہے - اس جھڑی کے شہاب بطئی اور منتظم ہوتے ہیں - فلکیین کا خیال ہے کہ یہ شہب ثاقبہ اس فلیل المدت شکستہ دمدار ستارے کے ٹکڑے ہیں جو " بیلا کا ستارۂ دنبالہ دار " کے نام سے مشہور ہے —

Angle — زاویہ ج زوایا —

Contingent of an angle — مماس زاویہ —

Angle of Eccentricity — زاویۂ خروج المرکز - زاویۂ متباینة —

Angle of Position (Position حال) — زاویہ وضع

,, ,, situation — زاویۂ اختلاف (اختلافیہ)

Acute — حادہ

Adjacent — متصلہ

Alternate — متبادلہ

Angle at the circumference — محیطی

Angle of incidence (انطباق) — اتصال

Angle of reflection — انعکاس

Curvilinear Angle — منحنی

Exterior — خارجہ

Interior — داخلہ

Oblique — مائلہ

Obtuse — منفرجہ

Solid — مجسمہ

Spherical — کرویہ

Verticle — راس

Visual — نظری

Plane — مسطحہ

Right — قائمہ

Angular Distance — تباین - بعد -

Annual equation — تعدیل سالانہ - معادلت السنویہ —

Annular eclipse (see Eclipse) — کسوف حلقی - ذوالحلقہ - ذات الحلقۃ - ع - انگستری - ف - چھلے کا گہن —

Anomaly — خروج مرکز

Eccentric — حصه مرکز خارج - حصه مرکز معدلی

Mean — حصه مرکز وسطی - حصه مرکز اوسط

True — حصه مرکز حقیقی -

Anomalistic month – see under month ماه شمسی اوجی

,, year ,, year سال شمسی اوجی

Ansae (Handles) — دسته هائے (حلقات زحل)

Ant apex — نقطه شرقیه - کرهٔ فلک میں وه نقطه جہاں سے آفتاب فضا میں حرکت کرتا ہوا دکھائی دیتا ہے

Antarctic Circle — دائرهٔ قطب جنوبی

Antarctic Pole — قطب جنوبی

Antares or a scorpionis or Scorpion's Heart قلب العقرب برج عقرب کا پہلی قدر والا روشن ترین سرخ ستاره

Antinous — انطینوس - صورت عقاب کے ایک حصے کا نام

Antecedentia (حرکت) شرقیه - رجعیه ادباریه - علی الرجعة جب کوئی ستاره علی خلاف توالی (به ترتیب عکس) بروج حرکت کرتا ہے - مثلاً جوزا سے ثور اور ثور سے حمل تو کہتے ہیں که وه علی توالی بروج حرکت کرتا ہے یا اس کی حرکت شرقیه ادباریه رجعیه یا علی الرجعة ہے

Antipodes — (۱) بلاد سمت القدم - بلاد تحت الارض | (۲) سکان سمت القدم - بلاد تحت الارض | نظیر القدم

Antlia (the Air–pump) — مخراج الهوا - ع - بادکش - ف - ایک جنوبی جدید صورت

Aperture of a lens — (ثقبه) فرجه عدسیات - قطر عدسیات - دوربینوں کے آئینے کا قطر

Apex — (۱) راس مدار ارض (۲) نقطه غربیه - آسمان میں وه نقطه جدھر آفتاب حرکت کرتا ہوا دکھائی دیتا ہے

Aphelion — اوج شمسی - فوکری (محترقی) یا خاص - نقطة الذنب - زمین یا دمدار ستاره کے مدار میں وه مقام جہاں سے زمین یا دمدار ستاره آفتاب سے دور ترین ہوتا ہے - ضد حضیض

Aplanatic — عدیم الانحراف - غیر منحرف - اُس دوربین یا آلهٔ بصری کو کہتے ہیں جس میں عدسیات کو مناسب

طور پر ترکیب دے کر انحراف لونی و کروی کی پوری پوری اصلاح کرلی جاتی ھے —

Apis or the Bee (see Musca) نحلہ - (ذباب -) ایک جدید صورت کا نام —

Apoastron or Aphastron اوج یا نقطۃ الذنب مدار ثنائی

Apogean اوج یا نقطۃ الذنب مدار قمر

Apogee اوج مدار قمر - زمین سے چاند کی بعید ترین مسافت یعنی ۲۵۲۹۷۰ میل —

Apparent Ellipse بیضی مرئی (مستدیر مرئی) -

,, motion حرکت مرئیہ - ظاہری —

,, size قدر مرئی یا ظاہری ج اقدار مرئیہ یا ظاہرئیہ ظاہری جسامت —

,, sun شمس مرئیہ - شمس ظاہر —

,, time ظاہر وقت - وقت ظاہر —

,, moon قمر مرئی —

Apparition (Circle of Perpetual) ظہور (دائرہ ابدی الظہور)

Apparatus Sculptoris قلم نقاش - ایک جدید صورت —

Appulse قران - لگن —

April اے پرل - نیساں - انگریزی چوتھا مہینہ —

Apse or Apsis (pl Apsices) (۱) اوج (۲) حضیض —

Lower ,, (perihelion) (Perigee) نقطۃ الراس - حضیض

Higher ,, (Aphelion) (Aphogee) نقطۃ الذنب - اوج -

Apsides اوج و حضیض - نقاط راس و ذنب —

Line of — خط مارہ اوج و حضیض - بیضی کا محور اطول —

Apus (bird of Paradise) طائر فردوس - ایک جنوبی جدید صورت جو مثلث جنوبی اور جنوبی قطب سماوی کے بائیں واقع ھے —

Aquarids دلویہ - شہاب ثاقب (ٹوٹتے تاروں) کی وہ جھڑیاں جو بکم مئی اور ۲۷ جولائی کو ھر سال برج دلو کی جانب سے آتی ہوئی دکھائی دیتی ھیں - پہلی کو دلویہ اولیٰ یا دلویۃ اول اور دوسری جھڑی کو دلویۂ آخری یا دلویۃ ثانی کہتے ھیں -

(α) Aquarii or Sadalmelik الف دلو یا سعدالملک - صورت دلو کا دوسرا بین ستارہ —

(2) Aquarıı or Sadalsund ب - دلو یا سعدالسعود - صورت دلو کا دوسرا روشن ترین ستارہ —

(3) ,, or Skat ج - دلو یا ساعد - صورت دلو کا ایک ستارہ

(4) ,, سعد بلع (عندالعرب) —

(5) ,, سعدالسعود (عندالعرب) —

(6) ,, سعدالاخبیہ (عندالعرب) —

Aquarius (the Water Bearer) ساکب الماء - دلو - دالی -

ع - (برج) آبی - ف - کندھہ - صورالبروج میں سے ایک صورت کا نام - گیارھویں برج کا نام - اس کی شکل سقا (بہشتی) کی ھے - آفتاب اِس صورت میں ۲۱ جنوری کو داخل ھوتا ھے جس کو اصطلاح میں شرف آفتاب کہتے ھیں - شکل کے اعتبار سے اس کا نام ساکب الماء یعنی بہشتی مناسب ھے لیکن عوام میں دلو زیادہ مشہور ھے —

Aquila (the Eagle)(ak–wı–la)or Aquila et Antinous(ak- wı–la–et antın–o–us) عقاب - نسرطائر - (اطوس) فارسی میں عقاب آسمان کہتے ھیں - ایک شمالی

صورت جو کہکشاں میں برج دلو اور برج جدی کے اوپر واقع ھے اُس کی شکل کرگس بال کسادہ (پر پھیلائے ھوئے گدھہ) سے مشابہ ھے گویا اڑا چاھتا ھے —

Aquilae or Altair نسر طائر - الف عقاب

,, or Alshain عنق العقاب - ب عقاب —

,, or Tarazed شاھین ترازو - ج عقاب —

Ara (the Altar) مذبح - قربان گاہ - ایک جنوبی جدید صورت جو صورت عقرب کے جنوب میں واقع ھے —

Arae مذبح - ایک متغیر ستارہ جو ھر اتھاون برس میں منخسف ھوتا ھے —

Arc قوس ج قسی —

,, Diurnal قوس النہار - وہ قوس جس پر آفتاب - مہتاب اور ستارے طلوع ھونے سے لیکر غروب ھونے تک متحرک ھوتے ھیں

,, of Meridian قوس نصف النہار —

Arc — Minute of دقیقہ قوس ج دقائق قوس —

,, Second of ثانیہ قوس ج ثوانی قوس —

Arc Of Progression — دائر ماضی —

,, of Retrogradation — دائر باقی یا دائر مستقبل (قوس التقهقر) —

,, Nocturnal — قوس اللیل - وہ قوس جس پر آفتاب مہتاب اور ستارے غروب ہونے سے لے کر طلوع ہونے تک متحرک ہوتے ہیں —

,, Sun's semi diurnal arc — نصف قوس النہار شمسی وہ قوس جس پر آفتاب آدھے دن میں حرکت کرتا ہے -

Arctic Circle — دائرہ قطب شمالی —

Arctic Pole — قطب شمالی —

Archer — رامی - قوس - ایک صورت اور ایک برج کا نام - (۲) بارہ بروج میں سے ایک برج کا نام —

Arcturus — سماک رامح - السماک الرامح - صورت عوا میں روشن ترین ستارہ جو روشنی کے لحاظ سے کل آسمان میں چھٹا ستارہ ہے - اس کی حرکت (رفتار) ۲۲۸ ثوانی فی صدی ہے - اس لحاظ سے کل روشن تاروں میں سریع الحرکت ہے - یہ زمین کی طرف فی ثانیہ (سکنڈ) ۴ میل کے حساب سے آرہا ہے لیکن اس کو زمین تک پہنچنے کے لئے عرصۂ بعید چاہئے کیوں کہ روشنی جو ۱۸۶۰۰۰ میل فی سکنڈ سفر کرتی ہے ہم تک پچیس برس میں آتی ہے - وضع کے لحاظ سے یہ ہمارے سورج سے مشابہ ہے لیکن اس سے دو ہزار گنا روشن تر ہے —

Areas of Kepler's Law — مساحت قائدۂ کپلر - سطوح کپلر -

Areosiderites an iron which falls to the earth's surface — حدید سماوی - حدید بیرکی - آہن سماوی —

Argo (the ship Argo) or Argo Navis — سفینہ - سفینۂ ارگوس کشتی نوح - نصف کرۂ جنوبی میں بطلیموس کی ایک قدیم اور بڑی صورت (کوکبہ) کا نام - بہت ہی بڑی ہونے کی وجہ سرجان ہرسل نے اس کے چار حصے کئے - مستول اور مستول کے ایک حصے کو قطب نما کہتے ہیں - اِس صورت کا مشہور ستارہ سہیل ہے جو روشنی کے لحاظ سعرائے یمانی کے بعد کل کرۂ فلک میں روشن ترین ہے —

Arided or a Sygni — ذنب الدجاجہ - صورت دجاجہ کا روشن ترین ستارہ

Ariel — شیر خدا - ارئیل - سیارہ یورینس کا اندرونی قمر

جو اس سے نہایت نزدیک ھے —

Aries (a-re—eez) the Ram حمل اس کو کبش بھی کہتے ھیں

ع - بر ہ - ف - میکھہ - ہ - بنت الحمل - بروج دوازدہ میں سے پہلا برج
جس کے ستاروں کی مجموعی ھئیت مینڈھے سے مشابہ ھے - اس کا
سر مغرب کی طرف اور یہ اپنی پیٹھہ کی طرف مڑا ھوا ھے - شرف
آفتاب جس کو نوروز بھی کہتے ھیں —

the first point of— نقطۂ اول حمل —

Arietis or Hamal حمل - ناطح - صورت حمل کا روشن ترین ستارہ -

,, or Sheratan | شرطین - اشراط - نطح - ع - اسنی -

,, or Mesartim | انگریزی لفظ سرتم لفظ شرطین کا
معرب ھے —

Ark سفینہ - سفینۂ ارعوس - کشتی نوح کا قدیم نام جو تین صدی
پہلے مستعمل تھا —

Armillary sphere ذات الحلق - ایک قدیم آلہ —

Arnab or a Leporis ارنب —

Artificial globe کرہ مصطنعہ - کرہ مصنوعہ - کرہ صناعیہ (ج اُکر)

,, Horizon اُفق مصنوعی —

Ascendant طالع | ج طوالع —

Ascendens طالع |

Ascending صاعدہ - صعودی —

Ascension صعود - مطلع —

,, Right صعود مستقیم - مطالع البحر - مطلع استوائی

,, Oblique صعود منحرف - مطلع مائل —

Ascensional difference تفاوت صعودی —

Ashemali or u Leonis راس الاسد - یہ الشمالی کا معرب ھے
کیوں کہ راس الاسد ستارہ شمال میں ھونے سے عموماً الشمالی
کہلاتا ھے - دیکھو (Rasalas) —

Asell Australis Cancri حمار جنوبی - قدیم اھل روم
صورت سرطان کے ایک ستارہ کو کہتے ھے —

Aspect of the stars or planets) نظر - ج - نظرات - شواھد
(وضع - ج - اوضاع) - مواقع کے لحاظ سے ستاروں اور سیاروں
کا باھمی فرق - یہ کئی طرح ھوتا ھے -

1 Conjunction (۱) جب دو سیارے منطقۃ البروج کے

ایک ھی نقطے در محسوس ھوں تو مقارنہ یا قران
کہتے ھیں - نیرین (شمس و قمر) کی حالت میں اجتماع -
اگر آفتاب اور کوئی ستارہ ھو تو احتراق کہیں گے —

2 Sextile (۲) اگر دو ستاروں میں دو برجوں یعنی
۶۰ درجوں کا بعد ھو تو تسدیس —

3 Quartile (۳) اگر ان میں تین برجوں یعنی ۹۰ درجوں کا
بعد ھو تو تربیع کہتے ھیں —

4 Trine (۴) اگر چار برجوں یعنی ایک سو بیس درجے کا
بعد ھو تو تثلیث کہتے ھیں —

5 Opposition (۵) اگر چھہ برجوں یعنی ۱۸۰ درجے کا
بعد ھو تو مقابلہ - تقابل مگر نیرین (آفتاب و مہتاب)
مقابل میں ھوں تو استقبال کہیں گے —

6 Quintile (۶) اگر بہتر (۷۲) درجوں یعنی پانچویں
حصہ کا فرق ھو - تو تخمیس کہتے ھیں —

7 Octant or octile (۷) اگر ۴۵ درجوں کا بعد ھو
تو تثمین کہتے ھیں —

8 Decil or Decile (۸) اگر ۳۶ درجوں کا بعد ھو
تو تعشیر کہتے ھیں —

انتباہ - انگریزی میں خاص مقارنہ و مقابلہ قمر کو (Syzygies)
اور تربیع قمر کو (Quadrature) کہتے ھیں —

Asterism صورت - ج صور - کوکبہ - کوکبات کی تصغیر - کرۂ آسمان
میں ستاروں کی تعیین مواقع کے لئے ظاھر شکل - انگریزی میں
اگر بڑی ھو تو کانسٹیلشن اور اگر چھوٹی ھو تو اسٹرزم
کہتے ھیں - عرب النجم کہتے ھیں —

Asteroids or Minor planets نجیمات - واحد نجیمہ - جو نجم
کی تصغیر ھے - سیارچہ - ج - سیارچگان - یہ نام سر ولیم ھرشل نے
سنہ ۱۸۰۲ ع میں اُن چھوٹے چھوٹے سیاروں کا رکھا جو مریخ
اور مشتری کے مدارات کے بائین واقع ھیں لیکن اِن کا صحیح
نام بلا شائد ھے —

Asterope استروپ - عنقود ثریا میں ایک ستارہ ھے —

Aselli (asel'li) حماریں - صورت سرطان کے دو ستاروں
کا نام جو قدر پنجم کے ھیں —

Astraea استریا - جدید سیارات خرد میں سے ایک سیارے کا نام

جو ۸ ڈسمبر سنہ ۱۸۴۵ ع کو ہنکی نے دریافت کیا - یہ آفتاب کے گرد مریخ اور مشتری کے مابین ۴٫۱۴ برس میں اپنے مدار پر گھومتا ھے - اِس کا قطر غالباً ساٹھ میل سے زائد نہیں ھے —

Astral — نجمی - کوکبی - ستارے کا - متعلق ستارہ - ستارے سے منسوب

Astrolabe — اصطرلاب یا اسطرلاب - ج - اصطرلاب - اصطرلاب کی کئی قسمیں ھیں جن کے نام اُن کی صورتوں کے لحاظ سے رکھے گئے ھیں مثلاً ھلالی کری (کروی) - زورقی - صدفی - مسرطن - مسطح وغیرہ بقول بعض یونانی ھے - استرون ستارہ اور لابی - اخذ لینا - سے مرکب اور بقول بعض فارسی استارہ یاب - ستاروں کا حال معلوم کرنے والا - بقول بعض اس کے معنی ھیں میزان الشمس ترازوئے آفتاب یا میزان الکوکب - ایک دیدل کا قرص نما آلہ جس سے اجرام فلکی کا ارتفاع (بلندی) دریافت کرتے ھیں —

Flat — اصطرلاب مسطح سطحی یا اصطرلاب مسطح —

Spherical — اصطرلاب کروی یا کری —

Astrology — علم التنجیم - علم الاحکام - قضایاء النجوم - ع - ستارہ شناسی - اختر شناسی - ف - جوتس - ہ - قدیم علوم منقرضہ میں سے وہ علم جس سے حوادث مستقبلہ کا حال - کواکب کی حرکات - طلوع - اقتران و مراکز وغیرہ کے ارصاد کے ذریعے معلوم کیا جاتا ھے - اس کی دو قسمیں ھیں - (۱) تنجیم استدلالی (۲) تنجیم حسابی —

Astrologer — منجم - نجومی - ع اختر شناس - ستارہ شناس - ف - جوتشی - ہ —

Astrometer — میزان الشعاع - مقیاس النور - ستاروں کی روشنی کی مقدار معلوم کرنے کا آلہ - ان دنوں Astrometer کی جگہ لفظ Photometer عموماً بولا جاتا ھے - وھاں ملاحظہ ھو —

Astronomical Physics or Astro-Physics — طبعیات النجوم

Astrometry — تنویر النجوم - کمیۃ نور —

Astronomical clocks — ساعات فلکیہ (واحد) ساعت فلکیہ —

,, observation — ارصاد (ج ارصادات) فلکی - ملاحظہ (ج ملاحظات) فلکی - رصد ج ارصاد (ترصد) —

,, table — زیچ - ف - زیج - ج - زیجات - ع - جدول -

ج - جداول - ع —

Astronomical Physics or Astro-physics طبیعیات فلکی - جس میں اجسام فلکی کے خصائص طبیعی اِن کی روشنی درجۂ حرارت - اِمارت - اور اُن کے سطوح و کرات ھوائیہ اور دوسرے مظاہر سے بحث کی جاتی ھے —

Astronomy علم ھیئت - علم الفلک - علم الافلاک (لفظی یونانی شرائع النجوم - قوانین النجوم وہ علم جس میں اجرام فلکی - ان کی حقیقی و ظاہری حرکات - نوامیس جن کی تابع یہ حرکات ھیں - اشکال جسامات - کمیت مادہ (جرم) طبیعت - حالت اور تکوین سے بحث کی جاتی ھے - اِس کی اقسام حسب ذیل ھے —

(1) Descriptive ۱ - وصفی - جس میں واقعات و اصول فلکی کا محض حال بیان کیا جاتا ھے —

(2) Nautical ۲ - بحری —

(3) Mechanical ۳ - آلاتی جس میں سیارات و قمر کی حرکات کی توضیع کے لئے اصول علم آلات کا استعمال کیا جاتا ھے —

(4) Gravitational ۴ - جاذبیہ - جس میں اِجرام فلکی کے تجاذب (کشش باھمی) کا ذکر کیا جاتا ھے —

(5) Physical ۵ - طبیعی یا طبعی - چالیس برس سے یہ اصطلاح متروک ھوگئی ھے اب اس کی جگہ Astronomical Physics ملاحظہ ھو -

(6) Practical ۶ - عملی —

(7) Theoretical ۷ - نظری —

(8) Spherical ۸ - کروی

Astronomer فلکی - ج - فلکیین - راصد - ج - راصدین (مہندس ج - مہندسین) ع - ھیئت داں ف —

Astronomical Instruments آلات رصد آلات رصدیہ - آلات فلکی

Atlas اطلس (۱) خوشہ ثریا میں ایک ستارہ کا نام (۲) ستاروں کے نقشوں کا مجموعہ —

Atmosphere کرۂ ھوا - کرۂ ھوائیہ - ھوائے کروی - جو طبقۂ ھوا - ھوائے محیط کرہ - (یہ یونانی دو لفظوں سے مرکب ھے جس کے معنی کرۂ بخار ھے —

Atmospheric air — ہوائے کروی - ہوائے محیط کرہ —

,, pressure — ضغط ہوا - ہوا کا داب - دباؤ —

Attraction — التصاق —

,, of gravitation — جاذبیۃ —

,, of a sphere — کرہ —

Augmentation of Moon's Apparent Diameter — تزاید قطر قمر مرئی چاند کے قطر مرئی کا تزاید —

Auriga (the Waggoner or Charioteer) — ممسک العنان - ممسک الاعنہ ذی العنان - ایک شمالی قدیم صورت جو صورت فرساوس اور صورت جوزا کے بائیں واقع ہے —

Auriga or Capella — عیوق (رقیب ثریا) (الف) ممسک العنان -

,, or Menkalinan — منکب ذی العنان (منکب الایمن) (ب) ممسک العنان —

,, or Sadatoni — ذاب العنان یا (ز) ممسک العنان —

Aurora Australis or Southern Lights — انوار جنوبی - شفق جنوبی —

Aurora Borealis or Northern Lights — انوار شمالی - انوار جنوبی —

Australis, Asad — اسد جنوبی -

Austral signs — بروج جنوبی (جنوبیہ) -

Australis vel Apis (Southern Fly) — ذباب جنوبی - نحلہ جنوبی - ایک جنوبی نئی صورت کا نام -

Autumn — خریف - ع - خزاں (ف) بت جھڑ - ہ - نصف کرہ شمالی میں ۲۳ ستمبر کو جب تحویل آفتاب برج میزان میں ہوتی ہے تو اُس فصل کا آغاز اور ۲۱ دسمبر انقلاب شتوی کو اِس کا انجام ہوتا ہے کل مدت ۸۹ یوم ساڑھے اٹھارہ ساعات ہے اِس زمانہ میں نصف کرہ جنوبی میں فصل بہار ہوتی ہے -

Autumnal equinox — اعتدال خریفی -

Axis — (۱) محور - ج - محاور (۲) سہم - سہام (۳) قطر - اقطار -

Axis of the Earth — محور ارضی - محور الارض - محور زمین - ایک وہمی خط جو زمین کے مرکز پر سے گذرتا ہے اور جس پر یہ گردش کرتی ہے -

Axis of an orbit — محور مدار—
Major of an orbit — محور اکبر - قطر اکبر—
Minor " — قطر اصغر - محور اصغر - محور اقصر

Axis of a planet — محور سیارہ—

" of rotation — محور رحویہ - محور دوران - محور حرکت یومیہ ارض - (محور چرحی)

" of figure — محور شکل—

" of Cone — سہم فحروط—

Primary — محور اولی—

Axis of the celestial sphere — محور کرہ فلکی - ع - اکاس گولے کی دھري —

" " horizon — محور اُفق—

Azelfafage Cygni — صورت دجاجہ کا سولھواں ستارہ—

Azha or Eridani — غصہ کا مخرب - صورت نہر کا (؟) سا واں ستارہ -

Azimech or Spica Azimech or a Virginis — سماک أعزل - صورت عذرا کا روشن ترین ستارہ جو قدر اول کا ھے اور نور کے لحاظ سے کل کرۂ فلک میں سولھواں ھے ساق الاسد بھی کہتے ھیں—

Azimech (az'i mek) — السماک کا معرب - عموماً سماک أعزل اور کبھی سماک رامح سے جو صورت عذرا اور صورت عوا کے ستارے ھیں - مراد ھوتی ھے —

Azimuth — السموت - دائرۂ سمتیہ (سموت) میں الف تعریفی ھے -

Azimuth or Vertical circles — دوائر سمتیہ - دوائر ارتفاع - دوائر متسامتہ (دوائر راسی)—

Azimuthal motion — حرکت سمتیہ - (حرکت سمت الراسیہ - حرکت راسیہ)—



# B.

Barlow Lens — عدسیۂ بارلو - ایک مکسر سیشہ جو قطعہ عینیہ کی قوت بڑھانے کے لئے دوربینوں میں استعمال کیا جاتا ھے -

Balance or Libra — میزان - (برج میزان) ع - ترازو - ف - تلا - ہ—

Barometetor مقیاس الهوا۔

Bear دب۔ع۔خرس۔ف۔آسمان کے نصف کرہ شمالی میں دو ریچھہ کی صورتیں هیں جن کے حسب ذیل نام هیں —

The Greater دب اکبر۔ع۔ھفتورنگ مہین۔ف۔

The Lesser دب اصغر۔ع۔ھفتورنگ کہین۔ف۔

Base-leine خط پیمائش۔

Baten Kaitos Ceti بطن قیطوس ( قیطس ) صورت قیطس کا ستارہ جو قدر سوم کا هے۔

Beads, Baily's خرزات بیلی۔کسوف کے کامل هونے سے کچھہ‌هی قبل ایک باریک روشنی کی دهار ( خیط‌نور ) قرص آفتاب پر دکھائی دیتی هے اس کو سر فرانسس بیلی هیئت‌داں کے انتساب سے جس نے سنہ ۱۸۳۶ ع میں اس کا حال بیان کیا هے خرز یا خرزات بیلی کہتے هیں لیکن پہلے پہل اس کو هالی صاحب نے سنہ ۱۷۱۵ ع کے کسوف کامل میں دیکھا تھا۔

Beid or o Eridani بیض کا معرب۔صورت نهر کا ایک ستارہ جو چوتھی قدر کا هے۔بیضہ۔یهہ نام ستارۂ مذکور کا اس لئے رکھا گیا کہ وہ بہت هی سفید رنگ کا هے۔

Bellatrix or Orionis منکب الجوزا۔صورت جبار (جوزا) میں دوسری قدر والا ستارہ جو جبار کے شانہ میں واقع هے۔

Belt مناطق ( واحد منطقہ ) ۔ع تپکے۔ہ۔ وہ سیاہ‌فام تپکے جو مشتری اور زحل کے قرص پر دوربین کے ذریعے دکھائی دیتے‌هیں

( Belt or girble of Orion ) ( see ) منطقة‌الجوزا۔نطاق‌الجوزا۔

Benetnasch or Ursae Majoris | بنات النعش۔دب اکبر کا ایک ستارہ۔ عربی میں اس کو سریر نبات النعش کہتے هیں—

Berthon's Dynamometer مدصار برتھن—

Bessels Day Numbers بسل کے اعداد یومیہ—

Bestiary منطقة‌البروج کا قدیم نام—

Betelgeuse or Betelgeuze ابط‌الجوزا کا معرب هے جو صورت جوزا یا جبار کا متغیر اور سرخ ستارہ هے۔روشنی کے کل آسمان میں نواں ستارہ هے۔اس کو عموماً ید الجوزا الیسری بھی کہتے هیں۔

Bielid Swarm or Andromedes مسلسلیہ یا بیلا کی جھڑی۔

شہاب ثاقب کی وہ جھڑی جو ہر سال ۲۷ نومبر کو رحل المسلسلہ
یا عناق الارض کی جانب سے شروع ہوتی ہے —

Binary stars — نجوم (کواکب) مزدوجۂ ثنائیہ - (نجوم ثنویہ)

,, system — نظام ثنائی - وہ مزدوج ستارہ جس میں
دونوں افراد ایک دوسرے کے گرد گردش کرتے ہوئے معلوم
ہوتے ہیں —

Binocular (two eyed) — ذات العینین - ع - دو چشمی - ف - وہ
دوربین یا خردبین جس میں دونوں آنکھوں سے دیکھا جاتا ہے -

Bissextile / Intercalary / or Leap } year — سنۂ سال کبیہ - لوند کا سال - وہ چوتھا سال
جس میں فروری ۲۹ دن کا ہوتا ہے
سال کبیہ کی شناخت یہ ہے کہ اگر کسی
سال کے اعداد ایام (۴) [لیکن صدی واقع ہونے کی صورت
میں (۴۰۰)] سے پورے تقسیم ہو جائیں تو وہ کبیہ کہلاتا ہے -

Black drop — سیاہ قطرہ —

Black spot — سیاہ نقطہ - نقطۂ سودا - خال سیاہ —

Bode's Law — قانون بود — (کلیۂ بوڈ)

Body — جرم - ج - اجرام (فلکی) جسم - ج - اجسام (ارضی) —

Bolide or fire-ball — کرۂ نار یا ناریہ - ج - کرات نار یا ناریہ -
ع - گوئے آتش - ف - (بیارک بیرک کی جمع) آکاس آگن گولا -
ہ - بڑے بڑے شہاب ثاقب کو کہتے ہیں —

Borda's Principle of Repetition — بورڈا کے اصول تکرار -
کسی زاویہ کے صحیح پیمانہ معلوم کرنے کا طریقہ جو پیمانہ
مذکور کے بار بار عمل میں لانے اور اس کا اوسط نکالنے سے
حاصل ہوتا ہے —

Boote's (herdsman) — عوا (جس کو حارس الکلبین - حارس السما -
حارس الدبین - صناج - بقار یا لغار بھی کہتے ہیں) —

1. ,, or Arcturus — سماک رامح - السماک الرامح (یا الف
عوا - نیر العوا) حارس السما - حارس شمالی —

2. ,, or Nekkar — رمح رامح - بقار العوا —

3. ,, or Izar Mizar Mirack — مراق الدب - مئزر الدب -
بعض رایت الملکہ بھی کہتے ہیں —

4. ,, or Mufrid — مفرد الرامح —

5. ,, — منکب الثفار یا منکب یسریٰ عوا —

Box Sextant سدس یا مرولہ صندوق - ایک چھوٹے پیمانے کا سدس جو خصوصاً پیمائش میں مستعمل ہوتا ہے —
Brazen Meridian نصف النہار نحاسی - پیتل کی نصف النہار -
Bright منیر - منور - نیر - ساطع - نورانی - ع - روشن - تاباں - ف -
,, line خط منیر - روشن خط —
Brilliancy (۱) عظم (۲) نور - روشنی - ضیا - چمک —
Brilliant نیر - نورانی - روشن - درخشاں —
Bull see Taurus ثور - ع - گاو - ف - برکھہ - ہ —
Beginning of Aries, The see The first point of Aries - نقطۂ اول حمل -
,, Cancer ,, ,, ,, Cancer نقطۂ اول سرطان —
,, Capricorn ,, ,, ,, Capricorn نقطۂ اول جدی —
,, Libra ,, ,, ,, Libra نقطۂ اول میزان —



C

Caelum sculptoris (the Sculptor's Tool) آلۂ نقاش ایک جنوبی جدید صورت جو صورت حمامۃ النوح اور صورت کلب اکبر کے پیچھے واقع ہے اس کو نکولاس لوئس لکالی - فلکی ملک فرانس نے سنہ ۱۷۵۰ ع میں مقام راس رجاء صالح کیپ آوگڈ ہوپ قائم کیا -
Caela Sculptoris (Engraver's Tool) آلۂ کندہ کار
Calculation حساب - ج - حسابات
Calendar تقویم - ج - تقاویم - ع - جنتری
,, (Gregorian) تقویم گریگوری
,, (Julian) تقویم قیصری
,, year سال تقویمی
Calendar month شہر تقویمی - وہ مہینہ جو انتظام تمدن

کے لئے ۲۸-۳۰ یا ۳۱ دن کا تقویم میں درج کیا جاتا ہے-

Camelopardalis (The Giraffe) or Camelus (Camel) زرافہ
ع - شترگاو - شترگاو پلنگ - ف (نواح - مصر میں کا ایک جانور
جسکی گردن اونٹ سے کھر بیل سے اور رنگ پلنگ سے ملتا
ہوا ہے اس لئے شترگاو پلنگ نام ہوا) ایک شمالی صورت
جو قطب شمالی کے نزدیک اور قیفاوس - فرساوس - دب اکبر
دب اصغر - ذات الکرسی اور تنین کے مابین واقع ہے - اس
کوکبہ (صورت) کو ابتداء حیکوبس بارتشس نے جو کبلر کا
مددگار تھا سنہ ۱۶۲۴ ع میں دریافت کیا اور ہیولیس نے
آسمانی نقشوں میں درج کیا -

Calms of Cancer سکون سرطان —

,, Capricorn سکون جدی —

Cancer (the Crab) سرطان - طالع عالم - ع - خرچنگ - ف -
کرکٹ - س - چوتھا برج اور ایک صورت کا نام جو کیکڑے کی
شکل کی ہے اس کا رخ مسرق کو اور دست مغرب کو ہے - اس
میں ایک سحابی ستارہ ہے جس کو معلف کہتے ہیں - یہ
موسم گرما میں گردش آفتاب کی شمالی حدکو ظاہرکرتاہے -

Canes Venatici (the Hunting Dogs) کلاب راعی (کلب راعی
(واحد) سلاقییں - کلبین - ع - سگان سکاری - ف - ایک شمالی صورت
(کوکبہ) جس کو ہیولیس نے سنہ ۱۶۹۰ ع میں تصویر کیا یہ
صورت دب اکبر کے پیچھے اور عوا اور شعر بریقی کے پاس واقع
ہے اس کے خاص ستارے قلب الدب یا قلب چارلس کہلاتے ہیں -

Canis Major | (The Great Dog کلب اکبر - کلب الجبار
Canis Major | کلب الجورا - ایک قدیم جنوبی صورت جو
صورت جبار کے نیچے واقع ہے اس کا خاص ستارہ سعری
یمانی ہے جو کرہ فلک کے سب ستاروں سے روشن ہے -

Canis Majoris | or Sirius شعری یمانی - عبور - (الف) کلب اکبر
Canis |

,, or Mirzam مرزم یمانی (ب) کلب اکبر -

,, or Adara عذرا - کنواری (أ) کلب اکبر -

Canis Mino (The Lesser Dog کلب اصغر ایک جنوبی
قدیم صورت جو کلب اکبر کے شمال میں واقع ہے -

Canis Minoris or Gomeisa مرزم شامی (ب) کلب اصغر - صورت

میں ہر ایک سے ۹۰ درجے کے فاصلے پر اُفق واقع ہے —

| | |
|---|---|
| Astronomical | اُفق هیئتی — |
| Celestial— | اُفق سماوی (یعنی اُفق حسی) — |
| Apparent— | اُفق مرئی - اُفق شعاعی - افق رؤیت - وہ دائرہ جہاں آسمان و زمین ملتے دکھائی دیتے ہیں — |
| Visible — | اُفق نظری - اُفق السنطور — |
| Artificial— | اُفق مصنوعی — |
| Parallel — | اُفق متواری اُفق رحوی — |
| Physical — | اُفق طبیعی — |
| Oblique — | اُفق مائل — |
| Rational — / Real — / True — | اُفق حقیقی — |
| Sensible — | اُفق حسی — |
| Right — | اُفق مستقیم - استوائی - اُفق الاستواء — |
| Wooden — | اُفق خشبی - اُفق کرسی — |
| Horizontal | اُفقی — |
| ,, line | خط افقی — |
| ,, plane or plane of the horizon | سطح اُفقی یا سطح اُفق — |
| ,, parallax | اختلاف منظر اُفقی — |
| Horologium (the clock) (Hor-o-lo'gi-um) | ساعت - ع - گھڑی - ہ (بعض حارس الاوقات اور حافظ الاوقات کہتے ہیں) ایک جدید جنوبی صورت جو لاکے لی - فلکی نے اٹھارھویں صدی کے اواسط میں صورت نہر کے مشرق جانب قائم کی - یہ صورت گھڑی سے مشابہ ہے — |
| Horoscope | طالع - ح - طوالع - ع - زائچہ - ف - جنم پتر - ہ — |
| Horn of the Moon | قرن هلال - قرنین هلالی — |
| Hour | ساعت - ح - ساعات - ع - گھنٹہ - ہ — |
| ,, Angle | زاویۂ سویعیہ - زاویۂ ساعتی — |
| Hour Circle or Horary Circle— | دائرہ ساعت - ح - دوائر ساعات |
| ,, Line | خط ساعتی — |
| Hunter's moon | بدر صیاد - شکاری کا چاند - وہ چودھویں رات کا |

چاند جو ہر سال ۲۱ اکتوبر کو بڑی چمک دمک کے ساتھ نکلتا ہے —

Hayades ( hı'a-des ) قرود - صورت ثور میں ستاروں کا ایک مشہور خوشہ عنقود جس کا مشہور ستارہ الدبران (دبران) ہے —

Hydra ( the sea serpent ) hı'dıa حیہ - شجاع - ع - مار سیار
( or the water-snake. ) سر - ف - ایک بڑی جنوبی صورت جو دریائی سانپ سے مشابہ ہے جس کی پیٹھ پر صورت باطیہ اور اس کی دم کے قریب صورت غراب واقع ہے اس کے مشہور ستارے فرد الشجاع اور عنق الشجاع ہیں —

Hydrae or Alfard or Cor Hydrae فرد الشجاع - یا الفرد الشجاع یا حیہ - صورت حیہ کا روشن ترین ستارہ —

Hydrus the( water snake) حیۃ الماء ع - مار آبی - ف - اس کو مار جنوبی بھی کہتے ہیں - ایک جنوبی صورت جس کو لکیلی نے ستارۂ آخر النہر اور قطب جنوبی کے مابین قائم کیا —

Hyperbola قطع زائد - ہذلولی - زائد ارمعانی - زوائد - ج - زوائدات

Hyperbolic Comets قطع زائد دنبالہ دار ستارے - وہ دمدار ستارے جو قطع زائد مدارات پر گردش کرتے ہیں —

Hyperion ہائی پی ری ان - زحل کا ساتواں (تابع) قمر جس کو باند اور لاسل نے ۱۹ ستمبر سنہ ۱۸۴۸ع کو دریافت کیا —

Hypothesis رائے - ج - آرا رائے نظری - ج - آرائے نظریہ —



# I.

Iapetus (the outermost satellite of saturn) یاپیتوس - زحل کا نہایت بیرونی قمر —

Ibn Jounis ابن یونس —

Iklıl or Iklıl-al-jebha or Scorpu - اکلیل یا اکلیل الجبہہ صورت عقرب کا دوسرا روشن ستارہ جو تیسری قدر کا ہے —

Illumınatıon تنویر - انارت - تجلی - ع - افروزش - تابش - ف -

Illumınatıon of the Field of Vıew تنویر مطمح نظر - تنویر

منظر - میدان نظر کی افروزش —

Image — شبیہ - تصویر - ع - دیکر - ف —

Immersion (a plunging in) — حیلولہ —

Impulse — تحریک - تحرک یا زور ناگہانی —

Impulsive force — قوت محرکہ —

Inclination — میل - اِنحراف - میلان —

Inclination of an orbit — مدار

Inclined plane — سطح مائل —

Increase — کمال (قمر) —

Indiction — دورالتصریح - پندرہ سال کا زمانہ جو رومی بادشاہ قسطنطین نے مقرر کیا —

Indus (the Indian) — ھندی - ایک جدید جنوبی صورت جو صورت طاؤس اور کرکی (کلنگ) کے مابین واقع ھے اِس صورت کو بیر نے سنہ ۱۶۰۳ع میں شائع کیا —

Inferior planets (Mercury and Venus) — سیارات سفلیہ - یعنی عطارد و زھرہ اِن دونوں کو سفلین کہتے ھیں —

Inferior Conjunction — اِقتران اسفل - مقارنہ تحتانی —

Inertia — اِستمرار —

Infinity — بے پایانی —

Influences (of the star) — احکام - تاثیرات - اِتصالات (کواکب) —

A happy influence of the stars — سعد —

An unhappy influence — نحس —

Ingress (a going in) — حیلولہ - دخول —

Ingress and egress — دخول و خروج —

Instrument — آلہ - ج - آلات مثلاً آلات رصد - آلات فلکیہ —

Instruments, Meridian — آلۂ نصف النہار - وہ آلات جو ستاروں کے اِرصاد میں جب وہ نصف النہار پر سے عبور کرتے ھیں - کام میں آتے ھیں —

Intercalation — اِضافۃ - ع - ایام کبیہ - لوند کے دن - شمسی و قمری سال یا ماہ کا فرق —

Intercalary or leap days — ایام کبیہ - لوند کے دن —

,, month — شہور کبیہ - کبیہ مہینے —

,, year — سنہ کبیہ - سال کبیہ —

Interior — داخلی داخلیه - ع - اندرونی —

Interstellar space — فلک الثوابت - وہ فضا جس میں (کواکب الثوابت) ستارے ھیں یعنی جو نظام شمسی کے باھر ھے —

Interior planets — سیارات داخلیہ یا داخلی - اندرونی سیارے وہ سیارے جو زمین اور آفتاب کے مابین گردش کرتے ھیں یعنی عطارد و زھرہ —

Intra-Mercurial Planets — سیارات داخل مدار عطارد —

Invariable plane — غیر متغیر سطح —

Iris (i ris) (see rainbow) — قوس قزح - دھنک —

Io — ایو - مشتری کا پہلا قمر (تابع) جس کو گالیلیو نے دریافت کیا -

Irradiation (irra'diation) — اِشعاع - اِضاءت —

Izar or Bootis (ezar) — اِزار کا معرب - اِزار - مئزر یا مراق الدب صورت عوا کا پانچواں دوسری قدر والا روشن ستارہ جو خوش رنگ اور مزدوج ھے اور صورت مذکور کی کمر پر واقع ھے —



## J

Japetus (The outer satellite of saturn) — جاپیتوس (یاپیتوس معرب) سیارہ زحل کا نہایت بیرونی قمر (تابع) جس کو ڈی کاسنی نے ۲۵ اکتوبر سنہ ۱۶۷۱ع کو دریافت کیا یہ قمر زحل کے گرد ۲۲۶۰۰۰۰ میل کے فاصلہ سے (۷۹) دن ۷ گھنٹے ۵۴ منٹ میں گردش کرتا ھے - پروفیسر نکرنگ کے بموجب اس کی مقدار نجمی ۱۱۰۸ ھے —

January — جنوری - کانون ثانی - سنہ عیسوی کا پہلا مہینہ —

Jove (see Jupiter) — مشتری - ع - ھرمز - برھسپت —

Jovicentric — مشتری المرکز - بہ نظر ساکن مرکز مشتری - کسی جرم فلکی کا وہ مقام جو سیارہ مشتری کے مرکز کے لحاظ سے ھو —

Julian Calendar — تقویم رومی - تقویم جولیانوسی —

Julian Period — دور قیصری - دور جولیانوسی دور اعظم قیصری - (۷۹۸۰) سال کا دور جو دور قمری - دور شمسی اور دور

تصریحی کو باہم ضرب دینے سے حاصل ہوتا ہے (۱۹ × ۲۸ × ۱۵ = ۷۹۸۰) —

Julian year سال قیصری یا جولیانوسی - ۳۶۵ دن اور چھہ گھنٹے کا سال —

June جون حزیراں - سال عیسوی کا چھٹا مہینہ —

Juno جونو سیارات صغیرہ میں سے ایک سیارچہ کا نام جس کو ہارڈنگ نے یکم ستمبر سنہ ۱۸۰۴ع کو دریافت کیا اس کا قطر (۱۲۰) میل اور قدر شمسی ۸۶۵ ہے یہ سیارچہ آفتاب کے گرد ۴۶۳۵۸ برس میں زمین کی ۲۶۶۹۸ کمی مسافت پر گردش کرتا ہے —

Jupiter - ۸ - مشتری - ع - برجیس - ہرمز - ف - برہسپت ہرسپت - ۸ - (مجازاً قاضی فلک - قاضی چرخ - سعد اکبر) —



## K

Kaffaljidhma or Ceti کف الجدما کا معرب - صورت قیطس کا تیسرا روشن ستارہ —

Kaitain or a Pizium عقدۃ الخیطین یا فم الحوت - صورت حوت جنوبی کا روشن ترین ستارہ - اِبتداء - یہ لفظ خیطین (= دو دھاگے جس سے دو مچھلیاں بندھی ہوئی ہیں) کا معرب ہے —

Kaus Australis or Sagittaru قوس جنوبی - صورت رامی یا قوس کا ایک ستارہ —

,, Borealis or ,, قوس شمالی - صورت رامی یا قوس کا ایک ستارہ —

,, Media or ,, قوس الرامی - صورت رامی یا قوس کا ایک ستارہ —

Keid or Alkaid or Eridani قائد یا القائد (الف لام تعریفی ہے) دب اکبر میں قدر دوم کا ستارہ جو عموماً بنات النعش کہلاتا ہے —

Kepler's Laws قوانینِ کپلر - قواعد کپلر —

Kiffa Australis or Zubenal Genubi or a Libra زبانے
جنوبی - کف جنوبی - صورت میزان میں قدر سوم کا روشن ترین
ستارہ - (اِبتداء - پہلا لفظ کف بمعنی ہتھیلی عربی ہے اور دوسرا
لفظ آسترلِس بمعنی جنوبی لاطینی ہے) —

Kiffa Borealis or Zubenal Chemeli or L bra زبانےشمالی
کف شمالی - صورت میزان میں قدر سوم کا دوسرا روشن ستارہ
(اِبتداء - پہلا لفظ عربی دوسرا لفظ بوری ایلس بمعنی شمالی
لاطینی ہے) ف - زبانے جنوبی اور زبانے شمالی کو بہ صیغہ
تثنیہ زبانیان کہتے ہیں جو عرب فلکیین کے موافق عقرب
(بچھو) کی دو شاخیں (ڈنک) ہیں —

Known stars کواکب متعارفہ - معلومہ یا معروفہ —

Kocab or Ursae Minoris کوکب شمالی کا مصحف کوکب -
بنات النعش الصغری - دب اصغر یا بنات النعش الصغری کا
دوسرا روشن ترین ستارہ جو تیسری قدر کا ہے - بطلیموس
مصری کے زمانہ میں یہ ستارہ قطب سے نزدیک ترین تھا
اِس لئے اُس وقت فی الاصل - یہی قطب ستارہ کہلاتا تھا
لیکن اب ہمارے موجودہ قطب ستارے سے دور ہے —

Korneforos, or Hercules ممانیل - صورت جاثی کا دوسرا
روشن ترین ستارہ —



# L

Lacerta (the Lizard) la-ser'ta کرفس - چلپاسہ - سام ابرص
چھپکلی - ایک شمالی جدید صورت جس کو راصد جلیل
ھیولیس نے سنہ ۱۶۹۰ع میں صورت ھائے دکھائے - فیغاوس -
فرس اعظم و مرأۃ مسلسلہ کے مابین تالیف کیا - اِس صورت کا
روشن ترین ستارہ چوتھی قدر کا ہے —

Lady's way—راہ منطقة البروج کا قدیم نام - خدیجہ خاتون کی

Lane's law قاعدہ لین —

Last quarter of moon ربع آخر قمر —

Latitude عرض - ج - عروض —

Celestial — میل - عرض سماوی

Geocentric — عرض ارضی —

Parallels of — دوائرعرض (دوائرالعرض) جب زمین پر مرتسم هوں - دوائر متوازیه - دوائرالمیل (جب آسمان پرهوں) —

Heliocentric — عرض شمسی —

—of a star عرض کوکب - میل کوکب —

—of a planet عرض سیاره

A degree of — درجة العرض - درجة المیل —

Terrestrial — عرض ارضی عرض بلد —

Geographical — عرض جغرافی عرض بلد —

Latus Rectum or Parameter مقیاس الخروج —

Laws قوانین - قواعد (واحد قانون - قاعده) —

of gravitation — جاذبیت - قوانین جاذبیت —

of motion — حرکت - نوامیس حرکت —

Leap year سنه یا سال کبیه - ع - لوند کا برس - ه - سال عدور —

Lens عدسیه - ج - عدسیات (عدس کے اصل معنی مسور کی دال هیں چوں که محدب شیشه مسور کی دال سے مشابه هوتا هے اس لئے اس کو عدسیه کہنے لگے - اهل یورپ نے عربوں کی تقلید میں اس کا ترجمه لنز کیا جس کے معنی بهی مسور کی دال هیں —

Axis of the— سهم عدسیه —

Aperture of a— قطر عدسیه —

Concave — مقعر یا مجوف عدسیه —

Convex— محدب عدسیه —

Converging— اِنضمامی عدسیه —

Diverging— اِنفراجی عدسیه —

Double concave مقعرالطرفین - مقعرالوجهین - مقعرالسطحین —

Double convex محدب الطرفین - محدب الوجهین - محدب السطحین —

Spherical— — کروی - کری —

Leo (the Lion) (le'o) الاسد - اسد - ع - شیر - ف - سنگه - ه - (عربی میں لیث بهی کہتے هیں) - (۱) صورالبروج میں سے

ایک صورت کا نام -(۲) پانچویں برج کا نام اِس میں آفتاب ۲۱ جولائی کو داخل ہوتا ہے - یہ صورت دب آکبر آسد آصغر سرطان - سحاع - سدس - سنبلہ سعر بریقی سے گھری ہوئی ہے

Leo Minor (The Lesser Lion) آسد آصغر - أسید - ع - شیر بچہ ف - ایک جدید شمالی صورت جس کو صورت آسد اور صورت دب آکبر کے مابین ہی وی لی آس ملکی نے سنہ ۱۶۹۰ع میں تالیف کیا —

Leonids آسدیہ - سہاب ثاقب کی وہ جھڑی جو ۱۳ اور ۱۴ نومبر کو آلجبہہ کی جانب سے آتی ہوئی دکھائی دیتی ہے - اِن شہابوں کی چال بہت تیز اور لہریا ہوتی ہے - یہ جھڑی یوں تو ہر سال ہوتی ہے لیکن تینتیس سال میں ایک دفعہ نہایت عظیم الشان واقع ہوتی ہے - آسدیہ کی آخر بڑی جھڑی نومبر سنہ ۱۸۹۹ع واقع ہوگئی اور آئندہ نومبر سنہ ۱۹۳۲ع کو ظہور میں آئیگی —

Leonis or regulus or Cor Leonis قلب الاسد - الب آسد - صورت آسد کا روشن ترین ستارہ جو قدر اول کا ہے —

„ or Deneb Aleet or Denebola or Deneb صرفہ - صورت اسد کا دوسرا روشن ستارہ جو عموماً ذنب الاسد کہلاتا ہے بعض اس کو ذنب الاسد (claw of the lion) بھی کہتے ہیں عربی میں اس کا نام صرفہ اِس لئے رکھا گیا ہے کہ جب وہ طلوع ہوتا ہے تو گرمی رخصت ہو جاتی ہے اور جب غروب ہو تا ہے تو سردی —

„ or Algeiba (آلجبہۃ) جبہہ - یا جبہۃ الاسد کا تیسرا روشن ستارہ یعنی ج - آسد —

„ or Zosma (آلزبرہ) زبرہ یا زبرۃ الاسد یا زہر الاسد - صورت آسد کا ایک ستارہ —

„ a Leonis جبہۃ الاسد یا آلجبہہ - یہ چار ستارے ہیں جو ایک دوسرے سے ایک ایک کوڑے کے فاصلے پر خط معوج پر واقع ہیں - اِن میں سے نہایت جنوبی ستارہ قلب الاسد الملکی انگریزی (The Heart of the Royal Lion) کہلاتا ہے —

Leonis منکب الاسد - صورت آسد کا ایک ستارہ —

Lepus (the Hare) (lepus) آرنب - ع - خرگوش - ف ایک قدیم جنوبی صورت جو خرگوش سے مشابہ ہے جو کلب الجبار (جبار

کے گلے ) سے بہاتا ہوا جا رہا ہے-یہ صورت جبار (جوزا) کے جنوب اور کلب اکبر کے مشرق میں واقع ہے-

Leporis or Arneb — آرنب-صورت آرنب کا روشن ترین ستارہ جو آرنب کہلاتا ہے-الف آرنب—

,, or Nihal or Al-nihal — نیہال یا ب آرنب-صورت آرنب کا دوسرا روشن ستارہ—

Libra (the balance) — میزان-ع-ترازو-ف-تلا-ہ (۱) بروج دوازدہ میں سے ساتواں برج (۲) صورالبروج میں سے ایک صورت کا نام جو ترازو سے مشابہ ہے-یہ صورت عقرب-سنبلہ قنطورس-سبع (ذئیب اور حوا سے گھری ہوئی ہے)—

First point of—— — نقطۂ آول میزان-آول برج میزان-

Libræ or zuben el Genubi — زبانی جنوبی-کفہ جنوبیہ (کف جنوبی) الف میزان—

,, or zuben el Chamali — زبانی شمالی-کفہ شمالیہ (کف شمالی) ب میزان—

,, or zuben Hakrabi — زبانی عقربی یا زبانی العقرب (سعنی شاخ کردم) صورت میزان (بقول بعض صورت عقرب) کا تیسرا ستارہ جو قدرسوم کا ہے—

,, — زبانیان (اهل عرب کے موافق عقرب کی دو شاخوں پر دو ستارے ہیں اور یہ منازل قمر میں سے ہے)—

Libration (a slow swinging as of a balance) — تمایل-ارتعاش-ارتجاج-چاند کی وہ حرکت جنبش جس سے ہم اس کے دوسرے پوشیدہ رخ کا کسی قدر حصہ دیکھہ سکتے ہیں-تمایل قمر-ارتجاج القمر-ارتعاش قمر کہلاتا ہے-اس کی تین اقسام ہیں—

Libration in Longitude — تمایل-ارتعاش-ارتجاج طول—

,, in Latitude — تمایل ارتعاش ارتجاج عرضی—

Diurnal — — تمایل ارتعاش ارتجاج یومی—

Light — نور-ج-انور-ضیا-ع-روشنی ف—

Light year — سنۂ نور-سال نور-روشنی کا برس-وہ مسافت جو روشنی ایک سال میں طے کرتی ہے—

Limb — محیط-اجرام فلکی خصوصاً آفتاب و ماهتاب کے قرص مرئی (ظاهر) کا کنارہ یا حاشیہ-قطعہ—

Limb of the moon — محیط القمر - قطعه قمر —

The upper of the moon — محیط فوقانی —

The lower of the moon — محیط تحتانی —

Limits, Ecliptic — حدود کسوفیه یا خسوفیه —

Line of the Apsides — خط مار به اوج و حضیض —

„ nodes. — خط عقدتین —

„ Longitude. — خط طول - ج - خطوط طول - دائره

نصف النهار - دائره زوال یا دائره سویعیه - ج - دوائر —

Radial lines — خطوط شعاعیه —

Lion — اسد - لیث - ع - شیر - ف - سنگهه - ه - ایک برج اور ایک

صورت کا نام دیکھو (Leo) —

Little Bear — دب اصغر یا بنات نعش الصغرى ایک شمالی قدیم

Ursa Minor — صورت کا نام جس میں قطب تاره واقع هے دیکهو

Load star — نجم القطب - کوکب القطب - قطب تاره - فقها کے

نزدیک اس کا نام جدي هے —

Local Time — مقامی وقت - وقت محلی —

Longitude — طول —

Celestial—— — فلکی - سماوی

Geocentric—— — ارضی - به نظر ساکن مرکز ارض

یا ارضی المرکز طول -

Geographical—— — جغرافی

Heliocentric—— — شمسی —

Terrestrial—— — ارضی —

Differences of Longitude — تفاضل الطول —

Differences between two Longitudes — تفاضل الطولین —

——of Perihelion — طول نقطۀ راس —

Lines of Longitude (see under line) — خطوط طول —

Loop of Retregression — حلقۀ تقهقر —

Lucida — انور - نیر - منیر - ستاروں کے مجامع یا عناقید میں

روشن ترین جرم مثلاً نیر الثریا وسط الثریا کو اور نیر السفینه -

سهیل کو کهتے هیں —

Lumiere Cendree — نور ارض - زمین تاب - کره ارض کي روشني

جو حالت هلال میں چاند پر نظر آتي هے —

Lunar cycle — دور قمر يا قمري —

,, distances — فواصل قمري - مسافات قمري - أبعاد قمرى

,, eclipse — خسوف - چاند گهن - چاند گرهن —

,, month — شهر قمري - ماه قمرى - هلالي مهينه —

,, year — سال قمرى —

Lunar Ecliptic Limit — حد خسوفى —

Lunar stations or Mansions — منازل قمر (واحد منزل قمر)
ع - چهتر (س) منزل قمر سے وہ مسافت مراد هے جو چاند
سب و روز میں اپنی حرکت مخصوصہ خاصہ سے طے کرتا هے -
عربی میں آٹهائیس اور هندي میں ستائیس منزلیں هیں -
(۱) شرطان (شرطین) - اشراط یا نطح - ع - آسنی - ہ - (۲) بطین
ع - بهرنی - (۳) ثریا النجم - ع - کرتکا - ہ - اور فارسی پروین -
(۴) دبران یا عین الثور - ع - روهنی - ہ - (۵) هقعه - ع - مرگسر - ہ -
(۶) هنعه - ع - آدرا - ہ - (۷) ذراع - ع - پنربس - ہ - (۸) نثرہ - ع -
پکه (۹) طرف یا طرفه - ع - شلیکها (۱۰) جبهه - ع - مگها - ہ -
(۱۱) زبرہ - ع - پوربا پهالگنی (۱۲) صرفه - ع - اُوترا پهالگنی - ہ -
(۱۳) عوا - ع - هست - ہ - (۱۴) سماک (أعزل و رامح) - ع -
چیترا - ہ (۱۵) غفر - ع - سواتی - ہ - (۱۶) زبانے - ع - بساکها - ہ -
(۱۷) اِکلیل - ع - انورادها (۱۸) قلب - ع - جیشٹا - ہ (۱۹) شوله -
ع - مولا - ہ - (۲۰) نعائم - ع - پوربا کهاڑ - ہ - (۲۱) بلدہ - ع -
اُوترا کهاڑ - ہ - (۲۲) سعد ذابح - ع - شرون - ہ - (۲۳) سعد
بلع - ع - دهنشٹا - ہ - (۲۴) سعد السعود - ع - شت بکها - ہ -
(۲۵) سعد الاخبیه - ع - پوربا بهادرپد (۲۶) مقدم (الفرغان)
اوترا بهادرپد - ہ - (۲۷) مؤخر (الفرغان) ریوتی - ہ -
(۲۸) رشا - ع —

Lunation — ماہ قمرى - تقمیر - وہ مدت جو دو اجتماع نیرین کے
مابین منقضی هو - یعنی ۲۹ دن - ۱۲ گهنٹے - ۴۴ منٹ (دقائق)
۲،۷ سکنڈ (ثوانی) هلال سے هلال تک مدت —

Luni-solar Precession — استقبال قمرین (یہاں قمرین - شمس
اور قمر کا تثنیہ تغلیبی هے) استقبال نیرین - مبادرہ نیرین —

Lupus (the Wolf) — سبع (عندالعرب) ذئب - گرگ (فلک)
ف - ایک قدیم جنوبی صورت —

Lynx (the Lynx) — فهد نمر - ع - پلنگ - ف - بعض (سیاہ گوش - ف -

س بلا ؤ-ہ ' کہتے ھیں ایک جدید شمالی صورت جس کو ہیولیس فلکی نے سنہ ۱۶۹۰ع میں قائم کیا—یہ صورت دب اکبر اور ممسک العنان کے مابین توامین کے شمال میں واقع ہے—اُس کے دس روشن ستارے پانچویں قدر کے ھیں—

Lyra (the Lyre) شلیاق—صنج سرطع—چنگ،—ف—عرب اس کو سلحفاہ اور نسر واقع کہتے ھیں ایک قدیم شمالی صورت جو صورت دجاجہ—عقاب—جاثی اور راس الثنین کے مابین واقع ہے—

Lyrae or Vega نسر واقع یا الف شلیاق—صورت سلیاق کا روشن ترین ستارہ جو قدر اول کا ہے اور روشنی کے لحاظ سے کل کرہ فلک میں تیسرا ہے—

,, or Sheliak شلیاق یا ب شلیاق—صورت شلیاق کا دوسرا روشن ترین ستارہ—

,, or Sulaphat سلحفاہ یا ج—شلیاق—صورت شلیاق کا تیسرا روشن ترین ستارہ—

,, or Aladfar اظفار یا ا شلیاق—صورت شلیاق کا ایک ستارہ—

Lyrids شلیاقیہ—شہاب ثاقب کی وہ جھڑی جو ہر سال ۱۹ و ۲۰ اپریل کو صورت شلیاق کے نزدیک ایک نقطے سے آتی ہوئی دکھائی دیتی ہے—



## M

Maculae داغ—ف—دھبا—ہ—

Magellanic Clouds (ma-jel'lan-ik) سحاب یا ابرہائے ماجلان—کے بادل جنہیں بعض وقت سحاب (ابر) راس رجاء صالح بھی کہتے ھیں—نصف کرہ فلک میں قطب جنوبی کے نزدیک دو سحابیات واقع ھیں جو بہت ہی اور ہلکے ابر سے مشابہ ھیں اور اُن کے مکتشف ملاح—ماجلان—کی طرف منسوب ھیں اِن میں سے بڑے کو سحابیہ عظمی (Nubecular Major) اور چھوٹے ابر کو سحابیہ صغریٰ (Nubecular Minor)

کہتے ہیں۔ بموجب هرشل بڑے سحابیہ کی جسامت ۴۲ مربع درجات اور چھوٹے سحابیہ کی ۱۰ درجات ہے —

Magnetic Storm مغناطیسی یا مقناطیسی طوفان۔ میں کی حالت مغناطیسی کا اِضطراب جو غالباً سورج کے اِضطراب کے باعث ہوتا ہے — وہ مغناطیسی طوفان کہلاتا ہے —

Magnifying power of focus قوت مکبرہ محدبِ۔ فوکس کی بڑھانے والی قوت —

Magnetic Pole مقناطیسی قطب —

Magnitude of stars قدر۔ ج۔ أقدار۔ عظم۔ اِشراق۔ ستاروں کی ظاہری روشنی۔ جو ستارے بہت ہی زیادہ روشن نظر آتے ہیں۔ وہ أول قدر اور جو تارے اُن سے کم روشن ہیں وہ قدر دوم اور جو اُن سے بھی کم روشن ہیں وہ قدر سوم کہلاتے ہیں اِسی طرح قدر هزدهم تک صرف قدر ششم تک کے ستارے آنکھہ سے دکھائی دیتے ہیں —

First Magnitude قدر أول۔ پہلی قدر۔ قدر اول کے ستارے (۲۰) ہیں اور متقدمین کے نزدیک (۱۴) —

Second ,, قدر ثانی۔ دوم۔ دوسری قدر

Third ,, قدر ثالث۔ سوم۔ تیسری قدر

Fourth ,, قدر رابع۔ چہارم۔ چوتھی قدر

Fifth ,, قدر خامس۔ پنجم۔ پانچویں قدر

Sixth ,, قدر سادس۔ ششم۔ چھٹی قدر

Maia (ma–ya. Gr. Maia) مے یا۔ عنقود ثریا (خوشہ پروین) میں کا بیسواں ستارہ جو قدر پنجم کا ہے —

Major Axis of Orbit محور أطول مدار —

Malus صورت صفینہ کے ایک جزء کا نام —

Marfak مرفق۔ عربی مرفق بمعنی آرنج (کہنی) سے مشتق ہے صورت ذات الکرسی کے دو ستاروں کا نام جو صورت مذکور کی دائیں کہنی کی جانب واقع اور چوتھی اور پانچویں قدر کے ہیں (مرفق ذات الکرسی) —

Marfik or Opinchi مرفق۔ یہ بھی عربی مرفق سے ماخوذ ہے راس الحوا کا گیارھواں ستارہ جو قدر چہارم کا۔ اور نجوم ثنائیہ میں سے ہے (مرفق الحوا) —

Mirkil or α Pegasi منکب الفرس (یہ لفظ عربی مرکب بمعنی سواری یا زین سے ماخوذ ہے) صورت فرس اعظم کا روشن ترین ستارہ جو قدر دوم کا ہے اور صورت مذکور کی پیٹھ پر واقع ہے —

Mariner's Compass إبرة الملاحین- قطب نما —

Mars مریخ-ع- بہرام-ف- منگل-س- مصار آ ترک فلک- جلاد فلک- نظام شمسی کا چوتھا سیارہ جس کا مدار زمین اور مشتری کے مابین واقع ہے —

Marsic or K Herculis مرفق (جاثی)- صورت جاثی کا ایک ستارہ جو پانچویں قدر والا ہے اور ہرقل (جاثی) کی دائیں کہنی پر واقع ہے- (انتباہ- یہ لفظ مرفق کا معرب ہے) —

Mass کمیت- جرم- مقدار کمیت مادہ —

Mass of Sun and planets — کمیت مادۂ شمس و سیارات

Masym or Herculis (Masim) — معصم (کلائی) کا معرب- صورت جاثی کا پانچویں قدر والا ستارہ جو ہرقل کی بائیں کلائی میں واقع ہے —

Matter مادہ- مواد- ہیولا —

Maxima & Minima of Variable stars (نجوم متغیرہ کا) ظہور و خفا یا کمال نقص یا معظم و مصغر —

Maximum ظہور- کمال —

Mazzaroth (see Sirius) شعریٰ یمانی- ستارے کا قدیم نام —

Mean آوسط- معدل —

,, Density — کثافت- غلظ

,, Distance — بعد-ع- دوری-ف

,, Motion — حرکت-ع- چال-ہ- رفتار-ف

,, Obliquity — اعوجاج- میلان

, Noon — ظہر- نیم روز- دوپہر

,, Solar day — یوم یا روز شمسی

,, Solar time — وقت شمسی

,, Siderial Revolution — دوران نجمی

,, Sun — شمس

,, Time — وقت

,, Tropical year — سال اعتدالی (یعنی سال ارضی

قرانی - سال شمسی تقویمی ) —

M b.ut.i or C m no.. .m الذراع المبسوطه (بهیلا هوا هاتهہ) صورت جورا(دوپیکر) کا ایک تیسری قدر والا (دراع مدسوطه) ستارہ - بعض کرۂ فلکی پر ( M boul) لکھا ہوا هے ( Me - ,o'. )

M dium, Resisting وسیط مراحمه یا مقاومه - وسیط اثیری - اثیرالعالمی - اثیرالسنیر —

Megrez or Ursae Majoris مغرزالدب - صورت دب اکبر کے سات ستاروں میں سے ضعیف النور ستارہ جو جانور مذکور ( ریچهه ) کی بن دم میں واقع هے - یہ قدر سوم کا هے —

Mekbuda or Geminorum الذراع المقبوضه ذراع مقبوضه ذراع مسبوطه کی ضد - صورت جورا میں ایک ستارہ —

Menk.l or (.) Ceti منکب القیطس کا مخفف - جس کو عموماً فم القیطس کہتے هیں - صورت قیطس کا روشن ستارہ —

Menkil or (b) Pegasi منکب الفرس کا مخرب - جو فرس اعظم کا دوسرا روشن قدر دوم کا ستارہ هے —

Menkalinan or Aurigae منکب ذی العنان یا کعب ذی العنان صورت ممسک العنان کا دوسرا روشن ستارہ جو قدر دوم کا هے (انتداہ - منکب ذی العنان کا مخرب هے ) —

Menk.u or a Ceti منقار القیطس - صورت قیطس کا روشن ترین ستارہ جو اڑهائی قدر کا هے اور قیطس کی ناک یا جبڑے پر واقع هے بعض اس کو (Menk.b) لکھتے هیں (انگریزی لفظ منقار' (چونچ) کا مخرب هے —

Menstrual Equation تعدیل ماهانه —

Merak or Ursae Majoris مراق الدب کا مخرب و مخفف - صورت دب اکبر کا دوسرا روشن ستارہ جو دوسری قدر کا هے اور دلیلین میں سے جنوبی هے —

Mercury عطارد - ع - تیر - ف - (تیر گردوں - تیر چرخ - دبیر فلک دبیر چرخ - مجازاً ) نطام شمسی میں آفتاب سے قریب ترین سیارہ جو آفتاب کے گرد تین کروڑ سات لاکهه میل کے اوسط فاصلے پر ۸۸ روز میں اپنے مدار پر گردش کرتا هے - قطر ۳۰۰۰ میل هے —

Meridian (خط) نصف النهار - ج (خطوط) نصف النهار - هاجرہ

ج - هواجر - دائرہ سویعیہ - خط زوال - ج - خطوط زوال خط جنوب و شمال —

—Altitude ارتفاع —

—Brazen نحاسی - برنجی —

—Celestial سماوی —

—Prime or First نصف النہار اول - ہاجرہ اولیٰ —

—Terrestrial ارضی —

Meridian Circle دائرہ نصف النہار —

Meridian Photometer مقیاس النور —

Merope مراوپی - عنقود ثریا میں کا ایک ستارہ جو ساڑھے چار قدر کا ہے

Mesartim or Arietis شرطان کا معرب شرطین - آشراط یا نطح - ع - آسنی - ہ - صورت حمل کا ساڑھے چار قدر والا ستارہ —

Meteor شہاب ثاقب - ج - شہب ثاقبہ - نیزک - ج - نیارک - کرۂ منقضہ - حجر علوی - ہوائی یا جوی - ج - حجارۂ آثار علوی رجم - ج - رجم - سنگ آسمانی - سنگ شہابی - سہابہ - آسمانی تیر وغیرہ جن کی اقسام حسب ذیل ہیں —

(1) Aerolites حجارۂ جویہ - حجارۂ ہوائیہ واحد حجر جوی یا ہوائی - سنگ ہائے شہابی —

(2) Falling stars نجوم ساقطہ - کواکب متنازلہ —

(3) Fire-balls کرات ناریہ یا نار - واحد کرۂ نار - گوئے آتش - آکاس آگن گولے —

(4) Shooting stars نیارک واحد نیزک - ٹوٹنے والے تارے -

Detonating Meteors شہب متفرقعہ - نیارک متفرقعہ - واحد نیزک و شہاب متفرقع —

Meteoric Stones حجارۂ شہابی واحد حجر شہابی - سنگ ہائے شہابی —

(1) Siderites حدید نیزکی - آہن شہابی - سماوی یا آسمانی حدید ساقطہ —

(2) Siderolites آہن آمیز سنگ آسمانی - سنگ آہنیں —

Meteoric Showers — حلقات سرکنہ - شہاب ثاقب کی جھڑیاں —

,, Swarms شہاب ثاقب کے جھنڈ —

,, Hypothesis آرائے شہب ثاقبہ - رائے شہاب ثاقب - نظریہ شہاب ثاقب —

Meteorological Observations — اِرصادات جویه

Meteorology علم طواہر جویه - حوادث الجویه - علم موسم کائنات جویه —

Meteorologist عالم —

Meteoritic Constitution ترکیب شهابی —

Method of Least Squares see Least Squares طریقۂ اَقل مربعات —

Metonic Cycle دور میتون (دور قمری) یه دور تقریباً ۱۹ برس یا ۲۳۵ شهور قمری یا (۶۹۳۹٫۶۹) دن کا هوتا هے جس کے اِختتام پر هلال اور بدر سال کے اُنهیں دنوں میں واقع هوتے هیں —

Micrometer (small measurer) ریزه پیما - مکرامیتر - ایک آله هے جو مسافت هاے قریبه اور چهوتے چهوتے زاویوں کی پیمائش کے لئے اِستعمال کیا جاتا هے یه کئی قسم کا هوتا هے —

Parallel wire Micrometer, The — ریزه پیمائے تار متواری —

Microscope منظر (جدید عربی) خردبین - ب —

Microscopium (the Microscope) خردبین - ایک جدید جنوبی صورت جس کو لکیلی نے سنه ۱۷۵۲ع میں قائم کیا۔ یه کرکی (کلنگ) اور هندی کے اوپر اور قوس اور جدی کے اِتصال پر واقع هے —

Middle star in the tail of the Great Bear عناق - دب اکبر کی دم میں بیچواں ستاره —

Midnight نصف اللیل - نیم شب —

Milky Way or Galaxy (see) مجره - ع - کہکشاں - کاه کشاں دائرۂ لبنیه —

Mimas میماس - معرب - مائی ماس - سیاره زحل کا اندرونی قمر —

Minor Axis of Orbit مدار کا قطر اَقصر (یا اَصغر) —

Minor planets or Asteroids سیارچگاں (سیارچه) نجیمات (نجیمه) سیارات خرد —

Mintaka or Orionis منطقة الجوزا - نطاق الجوزا - صورت جبار کا چوتها روشن ستاره جو قدر سوم کا هے اور جبار کی پیٹی کی اِنتہاے مغرب میں واقع هے —

Mira or Mera عجیب۔ اُعجوبہ (میرا یا مائی را بٹی لاطینی میں عجیب کو کہتے ھیں) مشہور متغیر ستارہ قیطوس کا لقب۔

Mirach or Andromedae or Bootis (دیکھو مراق الدب

Mirage سراب —

Mirfak or a Persei مرفق (کہنی) عربی سے لیا ھے۔ کوکبہ فرساوس کا دوسری قدر کا روشن ترین ستارہ جو عموماً (A chemb) اور (Algen b) کہلاتا ھے۔ اِبتداء۔ فلکیین یورپ کی یہ بہت بڑی غلطی ھے کیوں کہ مرفق الکم تو کہلاتا ھے لیکن (Algenib) جناح الفرس کو کہتے ھیں۔ ھم نے اِس کی توضیح الجنب میں کی ھے —

Mirzum or Canis Majoris مرزم یماںی۔ صورت کلب اکبر کا دوسرا روشن ترین ستارہ جو تیسری قدر کا ھے۔ (Merzam)

Missing Stars کواکب یا نجوم مفقودہ۔ گم شدہ یا معمود ستارے

Mizar (Mizar or Mezu ) مئزر (شلوار مئزرالدب کا معرب) صورت دب اکبر کا مشہور مزدوج ستارہ جو قدر دوم کا ھے —

Monday یوم الاثنین۔ ع۔ دوشنبہ۔ ف۔ پیرہ —

Mohammadan Calendar تقویم اسلامی —

Montgolfier's Balloon مرکبۂ مابت گولفیر مابت گولفیر کا غبارا۔ ایک جنوبی جدید صورت —

Mons Maenalus جبل الشیطان۔ جبل الغول۔ کوہ منیلاوس۔ ایک شمالی جدید صورت —

Monoceros (the unicorn) کرگدن۔ ایک جدید صورت جو جبار کے مشرق اور جوزاء کے جنوب میں واقع ھے اور خط استوا اِس میں سے گذرتا ھے۔ ھیئت عربی وحید القرن —

Month شہر۔ ج۔ شہور۔ ع۔ ماہ۔ ف۔ مہینا۔ ا۔ وہ مدت جو ایک ھلال سے دوسرے ھلال تک گذرتی ھے۔ اس کا اوسط طول ۲۹٫۵۳۰۵۸۸۷ دن ھے —

Anomalistic ماہ شمسی اوجی۔ چاند کی وہ مدت جو حضیض سے پھر حضیض تک گردش کرنے میں درکار ھوتی ھے یعنی ۲۷۔ دن ۔ ۵۔ ساعت ۔ ۵۔ دقائق۔ ۳۵٫۸۱ ثوانی —

Nodical or Draconitic } ماہ یا شہر عقدتی یا عقدی۔ چاندگی وہ مدت جو کسی عقدے سے پھر اُسی عقدے تک گھرنے میں لگتی ھے یعنی

۲۷ - یوم - ۵ - ساعت - ۵ - دقائق - ۳۵۶۸۱ ثوانی
(یا ۲۷۶۲۱۲۲۲۲ - دن) —

Sidereal شہر نجمی - ماہ نجمی - وہ مدت جو چاند کو زمین کے گرد گردش کرنے میں کسی ستارے کے لحاظ سے منقضی ہوتی ہے یعنی ۲۷ یوم ۷ ساعات ۴۳ دقائق ۱۱۶۵۴۵ ثوانی یا ۲۷۶۳۲۱۶۶۱۴ یوم —

Sinodical or Synodic or Common | ماہ قمری - شہر قمری ماہ عام یا متعارف | چاند - وہ مدت جو ایک ہلال سے دوسرے ہلال تک یا ایک بدر سے دوسرے بدر تک گزرتی ہے یعنی ۲۹ یوم - ۱۲ - ساعات - ۴۴ دقائق ۲۶۸۶۴ ثوانی —

Calendar ماہ یا شہر تقویمی - وہ مہینا جو تقویم میں درج ہوتا ہے اس کی مدت مختلف ہوتی ہے —

Lunar—or Synodic Month or Lunation ماہ یا شہر قمری (چندر ماس - ہ) —

Solar ماہ یا شہر شمسی —

Tropical Month ماہ یا شہر اعتدالی یا ارضی قرانی وہ مدت جو چاند کے ایک قران سے دوسرے قران تک گردش کرنے میں گزرتی ہے —

Moon قمر - ع - ماہ - ف - چاند - ہ —

Moon—culminating stars نجوم کواکب مسیر قمر - چاند کے راستے کے تارے - ستارے —

Morning صبح - فجر - فلق - عشا شیر - سحر - ع - تڑکا جھٹ پٹا - ہ —

The —— star کوکب الصبح - صبح کا تارہ - (زہرہ) —

Mothallah or Rasal Mothallah or a Trianguli مثلث یا راس المثلث (کا معرب) صورت مثلث کا روشن ترین ستارہ —

Motion حرکت - ج - حرکات - ع - رفتار - ف - چال - ہ —

Absolute حرکت مطلقہ —

(1) Accelerated حرکت سریعہ - ع - تیز رفتار —

(2) Uniformly accelerated حرکت سریعہ متسابقة السرعت - حرکت سریعہ منتظمہ حرکت متسارع بالانتظام —

(3) Retarded حرکت بطیۂ - سست رفتار دھیمی چال —

(4) Uniformly Retarded حرکت بطیۂ متشابۃ البطوء - حرکت متباطئی بالانتظام - حرکت بطیۂ منتظمہ —

(5) Apparent — حرکت ظاهرہ - حرکت مرئیہ —
(6) Real—حرکت حقیقیہ یا ذاتیہ - حقیقی یا ذاتی حرکت—
(7) Direct — حرکت مستقیمہ —
(8) Retrograde—حرکت متقہقرہ - حرکت متراجعہ رجعت—
(9) Proper motion — حرکت خاصہ —
(10) Relative — حرکت متناسبہ - حرکت معدودہ - حرکت مضافہ - حرکت نسبیہ —
(11) Curlivilinear — حرکت منحنیہ —
(12) Diurnal — حرکت یومیہ - دوران یومی - حرکت وضعیہ روزانہ حرکت—
(13) Compound — حرکت مرکبہ - ضد حرکت مفردہ —
(14) Rotatory — حرکت دورانی —
Perpetual motion — حرکت دائمہ یا دوامی —
Morning star, The — کوکب الصبح - ستارۂ صبح - ستارۂ سحر - نجم الصبح - صبح کا ستارہ (ستارہ زہرہ سے مراد ہے)—
Mountains, Lunar — جبال قمری - ع - کوہہاے (قمری) ماہ - ف چاند کے پہاڑ—
Movements, Apparent — حرکات ظاہرہ ظاہریہ —
,, Real — حرکات حقیقیہ —
Mukdim or Wirgins—مقدم القطاف - صورت عذرا کا ایک ستارہ—
Multiple Stars — (کواکب) نجوم متعددہ —
Mural Circle — حجرہ - ع - حلقۂ دیوار —
Muphrid or Bootis (Mufrid) مفرد الرامح - قدر سوم کا ایک ستارہ جو عوا کے دائیں پیر پر واقع ہے—
Musca the Fly (or the Bee) ذباب - ع - مگس - ف - مکھی - جس کو نحلہ بھی کہتے ہیں ایک جدید جنوبی صورت جو صلیب جنوبی کے جنوب اور نوقلموں کے مشرق میں واقع ہے یہ نام پہلے اس صورت کا رکھا گیا تھا جو صورت حمل کے شمال میں واقع ہے—
Musca Australis vel Apis (The Southern fly) ذباب جنوبی مگس جنوبی - ف —
Mirror — مرات - ع - مرایا - ع - آئینہ - ف - درپن —
Concave — مقعر —

Convex — محدب



# N

Nadir — نظیر السمت - سمت القدم - النظیر —

Naked Eye — عین مجرد - چسم عریاں - چشم غیر مسلح - خالی آنکھہ —

Nath or Touri — ناطح یا نطح - صورت ثور کا دوسرا روشن ستارہ جو جانور مذکور کے شمالی قرن (سینگھہ) پر واقع ہے —

Nativity — زائچہ - ب - جنم پترا —

Nautical Almanac — تقویم بحری - منہاج سنوی —

Neap Tide — جزر - ع - بھاٹا - ہ —

Nebula (pl Nebulae) — سحابہ - سحابی - ج - سحابیات - لطخۂ سحابیہ - ج - لطخات سحابیہ - سدیم - ج - سدام - (جدید عربی) سحابیۃ المضیۂ (جدید فارسی) سحاب نجمی (اہل ہند) —

(1) Annular — حلقیہ

(2) Elliptic — بیضیہ - ہلیلجیہ

(3) Planetary — سیاریہ

(4) Spiral — حلزونیہ

(5) Irregular — غیر منتظمہ

(6) Variable — متغیرہ

(7) Nebulous Stars — نجوم مسدمہ یا سدیمیہ - سحابی ستارے

(8) Whirlpool Nebula — گردابی

Nebular Hypothesis / ,, Theories — نظریۂ سحابیہ - ج - نظریات آراء سدیمیہ —

Nebulocity — سحابیت - وہ کہر جیسی روشنی جو دوربین کے ذریعہ دکھائی دیتی ہے مگر اس کی تحلیل ستاروں میں نہیں ہوتی —

Nebulous Stars (see under nebula) — نجوم مسدمہ یا سدیمیہ سحابی ستارے —

Negative eye-piece — قطعه عینیه منفی - منفی مرآة العین —
Nekkar or Bootis — نقار کا محدب - صورت عوا کا دوسرا روشن ستارہ —
Neptune — نپتون - نظام شمسی کا نہایت بیرونی سیارہ جس کا اِکتشاف گال فلکی نے مقام برلن ۲۳ ستمبر سنہ ۱۸۴۶ ع کو کیا —
New year — راس السنہ - سال نو —
New year's day — نوروز - ف - بیساکھی —
Neptunic Centre — نپتونی مرکز —
New Moon — هلال - ج - هلالات و آهله - ع - ماہ نو - ف - نیا چاند —
Newtonian Telescope (see under Telescope) — دوربین نیوتنی - معکس دوربین کی ایک قسم —
New Style — طرز جدید - قاعدۂ جدید - نو طرز —
Nihal or Al-nihal (Leporis) — نہال - ف - آرنب - صورت آرنب کا دوسرا روشن ستارہ —
Noctumal Arc (see under Arc) — قوس اللیل —
Node (pl Nodes) — عقدہ - تثنیہ عقدتین - ج - عقد - وہ دو نقطے جہاں مسیر قمر اور دائرۃ البروج میں تقاطع ہوتا ہے عقدتین کہلاتے ہیں - نقاط راس و ذنب - ع - راہو کیت - ہ —
 Two Nodes of a Planet — راس و ذنب —
 Ascending Node — عقدۂ صاعدہ —
 Descending node — عقدۂ نازلہ —
 Line of Nodes — خط عقدتین - خط مارہ بہ عقدتین —
Noon — ظہر - نیم روز - دوپہر —
 Apparent — ظاہری —
 Mean — اوسط - معدل —
 True — حقیقی —
Norma (the Rule) or Euclid's Square (Norma et Regular) — قاعدہ یا مربع اُقلیدس ایک جدید جنوبی صورت جس کو لاکیلی نے سنہ ۱۷۵۲ ع میں قائم کیا - اِس میں آٹھ ستارے ہیں جو ۴.۶ قدر سے لے کر ۵.۵ قدر کے ہیں —
North — شمال - ع - اُتر - ہ —

North-West — شمال مغرب - گوشہ شمال و مغرب - ف - نائب
North-East — شمال مشرق - گوشہ شمال و مشرق - ف - ایسان
North Polar Distance — شمالی بعد قطبی
North Pole — قطب شمالی
Northing — شمول - میلان شمالی - رفتار شمالی
Nucleus (pl Nuclei) نواہ - لب - (مغز) دمدار ستارے کا
وہ نورانی سفید نقطہ جو اُس کا مرکزی حصہ ہوتا ہے —
Nova pl. Novae or New stars نجوم یا کواکب جدیدہ -
موقتہ - نئے ستارے (ہنگامی ستارے) —
Mubecula Major — سحابیہ کبریٰ یا عظمیٰ - بڑا سحابیہ
Mubecula Minor — سحابیہ صغریٰ - چھوٹا سحابیہ
Number Golden (see Golden Number) عدد ذہبی - ج - اعداد
ذہبیہ - طلائی عدد —
Number of Eclipses — تعداد کسوفات یا خسوفات
Number of fixed stars — ثوابت کی تعداد یا شمار
Nutation — اِہتزار - ع - جنبش - ف
Lunar — قمری یا اِہتزار قمری قطبین
Solar — شمسی یا اِہتزار شمسی قطبین
Monthly — ماہانہ یا اِہتزار ماہانہ قطبین
Nutation of the Earth's Axis اِہتزار محور ارضی - ع -
بھوم دھروا جھماؤ —

——— o ———

O.

Oberon اوبی ران - (اساطیر میں پریوں کا بادشاہ - راجہ اِندر)
سیارۂ یورانس کا بعید ترین قمر (تابع) —
Object Glass — مراۃ المبصرات
Objects, Test — اَجرام اِمتحانی - آزمائشی
Oblate — مسطح القطبین
Oblate Spheroid شبہ کرہ - شبیہہ بالکرہ - بیضی مستدیر
(متاخرین کے نزدیک) شلجمی مجسم - شلجمہ —

Oblateness or Elleptıcıty of a Spheroid — مسطیح

Oblique — مائل - منحرف (منحرفہ - مونث) عبر قائم

Sphere — کرۂ مائلہ یا منحرفہ - رؤیت حمالیہ

Ascension — صعود یا مطلع مائل یا منحرف

Descension — مغرب یا مطلع مائل یا منحرف

Obliquity (ob lık'wıtı) اِعوجاج میل - اِنحراف - ع - کجی - ف - ترچھاپن - ہ

Obliquity of the Ecliptic اِعوجاج منطقۃ البروج - میل منطقۃ البروج

Observation رصد - ح - آرصاد - اِرصاد - ج - اِرصادات - مشاہدۂ فلکی - ملاحظہ

Observater — راصد - ح - راصدین - رصاد

(1) Astronomical — فلکی - آسمانی

(2) Magnetic — مقناطیسی - مغناطیسی

(3) Meteorological — جوی - ہوائی

(4) Seismic — زلزالی - ع - بھونچالی - ہ

(5) Volcanic — برکانی - آتش فشانی

Observatory رصد - مرصد - ع - رصدخانہ - رصدگاہ - ف - جنتر منتر آکاس لوچن - ہ - وہ بلند گنبد نما عمارت جس میں دوربین اور دوسرے آلات بصریہ و ریاضیہ اِس لئے نصب کئے جاتے ہیں کہ اجرام فلکی کی حرکات - عبور - طلوع - غروب - کسوف - خسوف مقام تناسب کے اِرصاد کئے جائیں - سب سے پہلی رصدگاہ متوں کی ہے جو سنہ ۳۴۰ ق - م قائم کی گئی - اِس کی خاص اِقسام ۵ ہیں

Observer of the stars — راصد نجوم - ناظر نجوم - ستارہ بین

Occultation (ok kultation) احتجاب - ح - احتجابات - کسی ستارے کا چاند کے پیچھے چھپ جانا کسی جرم فلکی کا دوسرے جرم فلکی کے پیچھے چھپ جانا

Occulted — محتجب - ع - پوشیدہ - ف

Octans (the Octant) ثمن مجیب - ثمن مجیب عملی - ایک چھوٹی نئی صورت جو قطب جنوبی کے نزدیک صورت طاؤس اور طاہر فردوس کے اوپر لکیلی نے سنہ ۱۷۵۲ع میں تالیف کی

Old style — قاعدہ قدیم - طرز قدیم

Offing أُفق بحری —

Okda or a Piscup عقدة الحیطین کا معمعف و معرب (دو دھاگوں کی گانٹھہ - فم الحوت - صورت حوت جنوبی کا روشن ترین ستارہ جو ساڑھے چار قدروالا اور دور کی اس گرہ پر واقع ہے جس سے دونوں مچھلیاں بندھی ہوئی ہیں —

Opacity کثافت - تاریکی - غیر شفافی —

Opaque—مظلم - مظلمہ - ظلمانی - غیر شفاف - کثیف - تاریک دھندلا—

Opera Glass آئینۂ تماشائی —

Ophiuchus (the serpent Bearer) حوا - حامل الحیۃ - ممسک الحیۃ - ع - مارگیر - ف - ایک قدیم شمالی صورت جو صورت جاثی سے شروع ہوکر صورت عقرب تک خط معدل النہار کے پرے واقع ہے —

Ophiuchis or Res Alhague راس الحوا —

,, or Cebilrai کلب الراعی —

Opposition (۱) استقبال (۲) مقابلہ - ضد مقارنہ - قران —

Orb (۱) کرہ - ج - کرات - اُکر - ع - گولا (۲) جرم - ج - اجرام فلکی —

The Celes Orb کرۂ فلکی - کرۂ سماوی - کرہ السما - ع - گنبد فلک —

The Sun's Orb جرم شمس - ع - چنگال —

The Moon's Orb جرم قمر - ع - چنگال —

Orbed, Orbicular مستدیر - مدور —

Orbit—مدار (جاے گردش) - ج - مدارات - مسیر - فلک - ج - افلاک—

The Orbit of the Earth مدار ارضی - زمین کا مدار —

Orientation تشریق - شرقیت —

Orion (the Hunter or the Giant Hunter) جبار عرب جورا اور عجم ترازو کہتے ہیں ایک نہایت خوش نما قدیم صورت جنوبی کا نام - چوں کہ معدل النہار اِس صورت کے مرکز میں سے گزرتا ہے اِس لئے یہ صورت روئے زمین کے ہر حصے سے دکھائی دیتی ہے - اِس کے ستارے نہایت روشن اور براق ہیں - یہ صورت ایک قوی ہیکل مرد کی مانند ہے جس کے پہلو میں تلوار لٹکی ہوئی ہے اِس میں سات ستارے ہیں جو خالی آنکھہ سے جگ مگ جگ مگ کرتے ہوئے نظر آتے ہیں - منجملہ سات ستاروں کے (۳) صورت مذکور کے بیچ میں علی الاستقامت

واقع ھیں اور منطقۃالجوزا - نطاق الجوزا - نطام (یا نطم)
اور عوام میں عصائے یعقوب اور بی بی کی چھڑی کہلاتے ھیں
اور چار ستارے شکل دوآربعۃالاضلاع بناتے ھیں —

Orionids — جداریہ - شہاب ثاقب کی وہ جھڑی جو ھر سال
۱۸ و ۲۰ اکتوبر کو صورت جبار کی جانب سے نکلتی ہوئی
نظر آتی ھے - یہ شہاب تیز اور لہر دار ھوتے ھیں —

Orionis or Betelgeux — اِبط الجوزا - ید الجوزا الیسریٰ - الف جبار —

Orionis or Rigel — رجل الجوزا - رجل الجوزا الیسریٰ - ب جبار —

Orionis or Bellatrix — منکب الجوزا - ج جبار —

Orionis or Mintaka — منطقۃالجوزا - نطاق الجوزا - د جبار —

Orionis or Alnilam — نطام یا نطم الجوزا - ٔ جبار —
,, — راس الجوزا —

Orionis Dog or Canis Major (which see) — کلب الجبار (کلب اکبر) —

Orrery (or'er i) Aplanet-arium — آراری - حرکت نما -
ایک آلہ جس سے آفتاب کے گرد سیارات کی حرکت - مقادیر
ابعاد وغیرہ معلوم ھوتے ھیں اِس آلہ کو رولی نے سنہ ۱۷۱۵ع میں
بنایا اور ارل آف آراری کے نام سے مشہور کیا —

Orthogonal Disturbing Force — قوت مغیرۂ قائم الزاویہ -
قائم الزاویہ کی قوت مغیرہ —

Oscillation — اِهتزاز - اِرتجاج - ع - جھلاؤ - ہ —



## P.

Pallas — پالس - ایک سیارچے کا نام جس کو آلبرز نے ۲۸ مارچ
سنہ ۱۸۰۲ع میں دریافت کیا —

Parabola — مکافی - ج - مکافیات - قطع مکافی - نبضی مستطیل
شلجمی —

Parabolic Comets — ذوات الاذناب مکافی - مکافی دمدار ستارے

Paracentric motion — حرکت متحاور المرکز
Parallactic Angle — زاویہ اختلاف منظر
Parallactic Equation — تعدیل اختلاف منظر
Parallax — اختلاف منظر

Annual — سنویہ - سالانہ
Diurnal — یومیہ - روزانہ
Geocentric — ارضی - ارضی المرکز
Heliocentric — شمسی - شمسی المرکز
Horizontal — اُفقی
Optical — بصری
Solar — شمسی
Stellar — نجمی - کوکبی
—— of the fixed stars — ثوابت

Parallel — خط یا مدار متوازی - ج - خطوط یا مدارات متوازیہ
Parallel sphere — کرہ متوازیہ - کرہ رحویہ
Parallels(of Declination) - مدارات میول - دوائر متوازیہ میل
Parallel Wire Micrometer — ریزہ پیمائے تار متوازی - متوازی السلک مقیاس الجزئیات

Parallelogram of Forces — قوی متوازی الاضلاع
Parameter (Latus Rectum) — مقیاس الخروج
Partial (Eclipse) — کسوف یا خسوف جزئی - ناقص - ادھورا گہن
Path — طریق - مسیر - ع - راہ - ف
,, of shadow — طریق ظل
The moon's path — مسیر قمر
The sun's path — طریق الشمس

Pavo (the Peacock) طاؤس - ع - مور - ہ - ایک جنوبی جدید صورت جس کو بیر نے سنہ ۱۶۰۳ع میں تالیف کیا - اس میں ۳۴ ستارے ہیں - یہ صورت دوربین اور ثمن مجیب کے مابین اور ہوس کے جنوب میں واقع ہے —

a Pavo — نیرالطاؤس - صورت طاؤس کا روشن ترین ستارہ
Pegasi or Markal - متن الفرس - منکب الفرس - الف فرس اعظم
,, or Scheat - ساعد الفرس - اس کو منکب الفرس کہتے ہیں

Pegasi or Algenib — جناح الفرس

,, or Enif (or Enib) — انف الفرس

,, or Homam ھاموم کا معرب جس کو فارسی میں کوھان کہتے ھیں۔صورت فرس أعظم کا ایک ستارہ —

Pegasi and a Andromedae — فرغ ثانی الفرغ الثانی

Pegasus (the Winged Horse or the Flying Horse) فرس اول-فرس (الفرس) فرس مجنح-فرس ذوالجناح-فرس ذوجناحین فرس اعظم فرس اکبر-ایک قدیم شمالی صورت —

Pencil of Rays — قلم أشعة-تحریر اشعة

Pendulum — رقاص-رقاصة-ع-لنگر-ف-لٹکن-ہ

Penumbra–A partial shadowing طل راجع-طل منقلب-طل خفیف-سایۂ خفیف-ھلکا سایہ جو خسوف یا کسوف کے گہرے سایہ کے باھر دکھائی دیتا ھے —

Contact of - — مماس شعسعة

Peri (near) — اقرب۔نقطة الراس

Periastron نقطۂ اقرب مدار ثوابت ثنائی-نقطة راس ثوابت ثنائی —

Perigee (Perigeum) حضیض قمر-زمین سے چاند کی قریب ترین مسافت یعنی ۲۲۱۶۰۰ میل —

Perihelion — حضیض-بعد أقرب-نقطة الراس

Peri Saturnium — حضیض-زحل-نقطة یا بعد اقرب زحل

Period دور-ج-ادوار-دورہ-ج-دورات-دوران-ع-زمانہ گردش جگ —

Periodic Time مدت دوران-زمانہ گردش-وہ وقت جو کسی جرم کے حرکت دوریہ (اپنے مدار پر) گردش کرنے میں منقضی ہوتی ھے —

Sidereal — دور یا مدت نجمی-دوران نجمی

Synodic— — دور (دوران یا مدت) قمری

Periodic Comets ذوات الاذناب یا دمدار ستارگان موقتہ یا وقتیہ —

Periodical or Periodic stars نجوم (کواکب یا ستارگان) موقتہ یا وقتیہ —

Periodicity — دوریت

Perpetual Day — نہار دائم - روز جاوداں —
Perpetual Night — لیل دائم - شب جاوداں —
Persei or Mirfak — مرفق یا الف فرساؤس —
,, or Algol — راس الغول یا ب فرساؤس —
Perseids فرساویہ - سہاب ثاقب کی وہ جھڑی جو ہر سال ۹ - ۱۰ اور ۱۱ اگست کو صورت فرساوس کی جانب سے آغاز ہوتی نظر آتی ہے - اِس جھڑی کے سہاب بہت ہی سریع الحرکت ہوتے ہیں اور اُن کے بعد خطوط روشن باقی رہتے ہیں —
Perseus (Caput Medusa) فرساوس - حامل راس الغول - ممسک راس الغول (برساوس یا برساوس جہلا کہتے ہیں) ایک قدیم شمالی صورت جو ثور اور ذات الکرسی کے مابین واقع ہے —
Personal equation — تعدیل شخصی —
Perturbating Force — قوت معرجہ - قوت مشوشہ —
Perturbations اِضطراب - ج - اِضطرابات - تعرجات اِضطرابیہ واحد تعرج اِضطرابی —
Phact or a Columbae فیرالحمامہ (یہ لفظ عربی فاختہ کا معرب ہے) حمامۃ النوح کا روشن ترین ستارہ —
Phase تشکل - ج - تشکلات - مسارحہ - ج - مسارحات - ع - رخ —
Pherkad (ferk d) فرقد بمعنی گوسالہ (بچھڑا) کا معرب - دب اصغر کا دوسرا روشن ستارہ جو تیسری قدر کا ہے —
Phoeda or Ursae Majoris فخذالدب کا معرب - (فخذ - ران)
Phaed (fi'ed or Fekda) صورت دب اکبر کا تیسرا روشن ستارہ جو دوسری قدر کا ہے —
Phenamina مظاہر (واحد مظہر) عالم میں وہ موجودات خارجیہ جن کو آدمی جان سکتا ہے —
Phobos (fo'bos) فوبوس - مریخ کا اندرونی قمر (تابع)
Phoenix or Phenix (fe-) ققنس - موسیقار - آتش زن - ایک جدید جنوبی صورت کا نام جو جان بیرے اپنے قائمۂ سنہ ۱۶۰۳ ع میں لکھی ہے - یہ صورت نہر اور کرکی یعنی کلنگ کے مابین واقع ہے —
Photography, Celestial فلکی فوتوگرافی - فلکی تصویر شمسی
Phocaea (fo se a) فوسی آ - ایک سیارچہ جو سنہ ۱۸۵۳ ع

میں منکشف ہوا—

Photography stellar — نجمی فوتوگرافی - نجمی تصویر نور—

Photometer (light measurer) — مقیاس النور—

Photometric scale — پیمانۂ آقدار - پیمانۂ تنویر—

Photometry of stars — ستاروں کا درجۃ النور—

Photosphere — کرۂ نیرہ - نورانی کرہ - روشن طبق - آفتاب کی سفید انگار - روشن سطح—

Phurud or Canis Majoris (furood) — فرد (الفرد کا معرب) کلب اکبر کا ایک ستارہ جو تیسری قدر کا اور جانور مذکور کے بائیں پنجے میں واقع ہے—

Pictor (the Painter's Easel) — اتافی المصورین - ایک جنوبی جدید صورت جو حمامۃ النوح کے جنوب میں واقع ہے - اِس صورت کو لکیلی صاحب نے سنہ ۱۷۵۲ ع میں بنایا - اس میں ایک ۸٫۵ قدر کا ستارہ ہے جس کی حرکت خاصہ کرۂ فلکی کے اور کل ستاروں سے زیادہ ہے یعنی ۸۷۰ ثوانی فی صدی—

Pisces (the Fishes) — حوت - حوتین - سمکتین (۱) بارھویں برج کا نام (۲) ایک برجی صورت کا نام—

Piscis Australis (the Southern Fish) — حوت جنوبی - ایک جنوبی صورت کا نام جو دلو کے جنوب میں واقع ہے - اِس کا روشن ترین ستارہ فم الحوت کہلاتا ہے—

Piscis Volans (the flying fish) — سمکۂ طائرہ - ماھی پران - اُڑتی ھوئی مچھلی—

(a Piscis Aust or Fomalhaut — الف حوت جنوبی یا فم الحوت—

Pixis Nautica (the Mariner's compass) — قطب نما - ابرۃ الملاحین - حقۃ السمائن—

Place, Geocentric — موقع - مقام ارضی المرکز - آسمان پر کسی جرم فلکی کا وہ مقام جو زمین کے مرکز سے دکھائی دے—

Place, Heliocentric — موقع - مقام شمسی المرکز - آسمان پر کسی جرم فلکی کا وہ مقام جو آفتاب کے مرکز سے دکھائی دے—

Plane of Ecliptic — سطح طریق الشمس—

Even —— — بسیط مستوی — ج — بسائط مستویہ—

Planet (Pl. Planets) — سیارہ — ج — سیارات—

Exterior or Outer — — خارجی — بیرونی—

Interior or Inner — سیارہ داخلی - اندرونی —
Inferior —— — سفلیہ - سفلی
Minor Planets or Asteroids | سیارات خرد سیارات
Planetoids | صغیرہ یا نجیمات (واحد
نجیمہ) سیارچگان (سیارچہ واحد) —
Primary Planets — اولیہ اولی —
Secondary —— سیارات ثانویہ - توابع واحد تابع - اقمار
واحد قمر —
Terrestrial — ارضی - ارضیہ (عطارد - زہرہ - ارض اور
مریخ کو کہتے ہیں —
Superior Planets — علوی - علویہ - علیا —
Intra-Mercurial Planet سیارۂ داخل مدار عطارد —
Trans Neptunian Planet سیارہ خارج مدار نپتون —
Planetary Motion حرکت سیاری یا سیاریہ —
Platonic period دور افلاطونی - گردش اعتدالین کی مدت
یعنی (۲۵۶۹۵) برس —
Planetary Nebulae see under Nebulae سحابیہ یا سدیم
سیاری یا سیاریہ —
Planetory Data موضوعات یا مقدمات سیاری —
,, system نظام سیاری —
Planisphere کرۂ مسطحہ - کرۂ فلکی کا نقشہ —
Pleiades, the ثریا (النجم) - ع - پروین - ف - جھمکا (اُردو)
سپت رسی - ست ملی - ہ - چھ یا سات چھوٹے چھوٹے ستاروں کا
گچھا جسے عربی میں عنقود ثریا - فارسی میں خوشہ پروین اور
ہندوستان کی عورتیں سات سہیلیوں کا جھمکا کہتی ہیں اہل روم
فرجیلیا اور عوام اہل یورپ البرسا (القرفہ) اور الصنصال کہتے ہیں -
Plough the (see Ursa Major) صورت دب اکبر یا بنات نعش
کبریٰ کو کہتے ہیں —
Plumb-line خط شاقول - رشتۂ شاقولی - ریسمان کار —
P. M بعد نیم روز —
Pointers دلیلین - دب اکبر کے دو روشن ترین ستارے جو خط
مستقیم میں قطب ستارے کو ظاہر کرتے ہیں - اس لئے انہیں
دلیلین (تثنیہ دلیل) کہتے ہیں —

Points of compass—نقاط قطب نما - جہات یا اسمات قطب نما—
Polar قطبی - قطب کا—
Polar axis محور قطبی—
,, Circle دائرۂ قطبی—
,, Distance بعد قطبی—
,, Compression تسطیح قطبی—
Polar star or Polaris – see Pole star نجم القطب - قطب تارہ
قطبی تارہ—
Pole قطب تثنیہ قطبین ج - اقطاب—
the Antarctic— قطب جنوبی—
the Arctic— قطب شمالی—
Elevated— قطب مرتفع—
Depressed— قطب منخفض—
The elevation of the— ارتفاع قطب—
Celestial Poles—قطبین سماوی - اقطاب آسمانی فلکی سماوی
Terrestrial Poles قطبین ارضی - اقطاب ارضی—
The Pole of the Ecliptic قطبین طریق الشمس -
دائرہ البروج—
,, C. Equator—قطبین خط استوائے سماوی
Pole–star | or نجم القطب - قطب تارہ - ستارۂ قطب -
Polaris | جدی عند العرب المرقد - جدی عند الفقہا تصغیر
جدی - دھروا - ہ—
Pollux or Geminorum راس التوام الموخر - صورت توائن کا
دوسرا روشن ترین ستارہ—
Pores of sun's surface سطح آفتاب کے مسامات—
Porrima or Virginis مؤخر القطاف - صورت عذرا (سنبلہ) کا
تیسرا روشن ترین ستارہ جو قدر سوم کا ھے -
(por–i–ma) (پوری ما اھل روم کی ایک دیوی کا نام ھے)
Position Angle زاویہ الوضع -
Position of a heavenly body وضع (ج - اوضاع) جرم فلکی
موقع—
Positive eye–pieces قطعات عینیہ موجبہ یا مثبتہ -
Praesepe (the Bee–hive) شان (عسل) شہد کی مکھیوں کا

مهال یا چھٹا-صورت سرطان میں چھوٹے چھوٹے ستاروں کا خوشہ—

Praxiteles (see Sculptoris) قلم نقاش-آلۂ کندہ کار-ایک جنوبی جدید صورت —

Precession of the Equinoxes إستقدال إعتدال-إستقبال معدلین-مبادرہ الاعتدالین حرکت خاصہ اعتدالین-حرکت وسطیہ اعتدالین-حرکت رجعیہ إعتدالین-حرکت تقویمیہ إعتدالین—

Press of Guttenbergh مطبع گوتن برگ-ایک جنوبی جدید صورت—

Primary Planets (see under Planets) سیارات اولیہ-أولی

Primitive tide-waves مد أصلی —

Prime Verticle دائرہ أول السموت-متسامتہ أولی-دائرۂ مشرق و مغرب—

,, Meridian نصف النہار أول-هاجرہ أولی-

Primum mobile فلک الافلاک-فلک اعظم-فلک أطلس- قدیم هیئت میں نواں آسمان جو سب آسمانوں سے أوپر اور سب کو محیط ہے اور جس کی گردش سے دوسرے سب آسمان بھی گردش کرتے ہیں—

Prism منشور-ج-مناشیر-منشور مثلثی-سہ پہلو بلور—

Prismatic colours ألوان منشوری—

Procyon (Greek the advanced dog) (pro'si an) (۱) شعری سامی-شعراے شامیہ-اِس کو شعری عمیصا یا عموص اور صرف غمیصا بھی کہتے ہیں-صورت کلب أصغر کا روشن ترین ستارہ جو قدر اول کا ہے اور نور کے لحاظ سے کل کرہ آسمان میں آٹھواں ہے چوں کہ اِس کا مغیب عرب میں بہ جانب شام ہے اِس لئے شامی کہلاتا ہے (پروسی اون) یونانی میں کلب مقدم (یعنی وہ کتا جو ستارہ شعری یمانی سے پہلے ہے) کو کہتے ہیں (۲) کلب أصغر—

Projectile Force قوت مرمیہ-قوت پدس أندازي—

Projection of the sphere تسطیح کرہ—

Astrolabic— تسطیح أصطرلابی

Cylindrical or Orthographic— تسطیح أسطوانی—

Prolate spheroid — بیضی مجسم - بیضہ - شدہ کرۂ مستد —
Proper motion—see under Motions — حرکات خاصہ —
Provindemiator — المقدم القطاف —
Proximo — ماہ آئندہ کا —
Psalterium Georgianum (The Georgian Psaltery) — چنگ گرجی - ایک جنوبی جدید صورت —
Ptolemaic system (tol ı maik) — نظام بطلیموسی یا بطلمیوسی
Pythagorean System — نظام فیثا غوری —
Problem of three bodies — مسئلۂ سہ اجرام - تین جرموں کا مسئلہ —

— o —

## Q

Quadrant — ربع دائرہ - ربع مقسم - بسیطہ (چوتھائی چکر) -
Quadrant of Altitude — ربع ارتفاع —
Quadrantids — اکلیلیہ - شہاب ثاقب کی وہ جھڑی جو ہر سال ۲ جنوری کو اُس نقطے سے شروع ہوتی ہوئی معلوم ہوتی ہے جو صورت اکلیل شمالی فکہ - قصعۃ المساکین - کاسہ درویشاں کے شمال میں واقع ہے - ان شہب کی رفتار تیز اور راہ لمبی ہے —
Quadrature — تربیع - (قمر تربیع میں ربع اول اور ربع آخر کے وقت ہوتا ہے —
Quadra Euclidis — مربع اقلیدس - ایک جدید نئی صورت —
Quarter, First and Last — ربع اول و آخر —
Quadruple stars — نجوم مربعہ - چوگنے تارے —
Quartile — تربیع - جب دو جرموں میں نوے درجے کا بعد ہو - تو تربیع کہتے ہیں —
Quintile — تخمیس - جب دو اجرام فلکی میں (منطقۃ البروج پر) بہتر درجوں کا فاصلہ ہو - تو تخمیس کہتے ہیں —
Quiescent — ساکن —
Quintuple stars — نجوم مخمسہ - پنچ گنے تارے —



R

Radial Disturbing force — قوت مغیرہ قطر حامل—
Radian — ریدین - وہ زاویہ هے جس کی اُس قوس سے پیمائش کی جاتی هے جو طول نصف قطر کے مساوی هو—
Radiant Point — نقطۂ نورانی - منور یا روشن - نقطۂ نور—
Radius — نصف قطر—
Radius Vector — قطر حامل—
Rainbow — قوس قزح - ع - رنگین کمان - ف - دهنک - ہ—
Radiation, solar — اِشعاع شمسی—
Ram (Aries) — حمل - ع - برہ - ف - میکهه - ہ —
Rasalas or μ Leonis (ras'a las) — راس الاسد کا معرب - سرِ اسد کا ایک ستارہ جو تیسری قدر کا هے - اِس کو آکنر الشمالی بهی کهتے هیں کیوں که شیر کے سر میں جو تاروں کا مجمع هے اُن میں یه ستارہ اِنتہاے شمال کو واقع هے—
Rasalgethi (Ras-al-geti) or a Herculis — راس الجاثی کا معرب - ایک مغیر مزدوج اور تیسری قدر والا ستارہ—
Ras Alhague or Ophiuchi (ras-ul-haqu) — راس الحوا کا معرب - صورت حوا کا روشن ترین ستارہ جو دوسری قدر کا هے اور صورت مذکور کے سر میں واقع هے — سنپیرے کا سر—
Rate of clock — رفتار ساعت - گهڑی کی چال - اگر رفتار سست هو تو موجبه یا مثبت (Positive) اور اگر تیز هو تو سالبه یا منفی (Negative) کهتے هیں—
Reading Microscope — خرد بین خواندگی—
Real Ellipse — بیضی حقیقی—
Red flames — زبانه هائے (شعله هائے) سرخ - لال لپٹیں—
Red stars — سرخ یا لال ستارے—
Red spot (of Jupiter) — سرخ داغ (مشتری کا)—
Reflecting Telescope — منعکس دوربین - اِنعکاسی دوربین —
Reflecting circle — دائرۂ منعکسه یا عکس آندار - ایک رصدی آله جو سنه ۱۷۷۰ ع میں اِیجاد کیا گیا—
Reflection — اِنعکاس - عکس—

Reformation of calendar تقویم کی اِصلاح یا درستی —
Refraction (a breaking) اِنحراف۔ انکسار۔ انعطاف —
Astronomical—— —فلکی
Atmospheric —کروی - کری
Differential—— —متفاوت
Refracting Telescope مکسر یا اِنکساری دوربین - اِنحرافی یا اِنعطافی دوربین —
Regulus (Regius) or α Leonis قلب الاسد۔ (آلملکی)
(reg'u-lus) صورت آسد کا روشن ترین ستارہ جو ۱.۳۴ قدر کا ھے۔ یہ ستارہ نہایت براق اور صورت آسد کے دل پر واقع ھے۔ (کوپرنیکس فلکی نے قلب الاسد کا ترجمہ کیا ھے) —
Relative motion حرکت متناسبہ یا نسبیہ۔ حرکت معدرہ۔ حرکت مصافہ۔ ضد حرکت مطلقہ —
Relative positions آوضاع متناسبہ —
Repetition تکرار —
Repulsive Force قوت دافعہ —
Resisting medium وسیط معاومہ یا مراحمہ۔ وسیط انیری (یا ایثری) —
Retardation of Earth's Rotation— مراحمت دوران ارضی
Reticulated Micrometer—مشبک ریزہ پیما - جال دار ریزہ پیما
Reticulum (the Net) شبکہ۔ ع۔ جال۔ ہ۔ ایک جدید جنوبی صورت جس کو لکیلی فلکی نے بنایا —
Retrograde (backward) motion—see under motion حرکت متقہقرہ —
Revolution حرکت دوریہ (ضد حرکت وضعیہ یا حرکت محوری)۔ دورہ سنویہ۔ گردش سالانہ —
Rhea ری آ —
Rigel or Orionis (re'jel or rigel) | رجل الجوزا یا رجل الجوزا الیسریٰ کا مضرب و مصحف۔ صورت جبار کا براق اور دوسرا روشن ستارہ جو قدر اول کا ھے —
,, or Centauri رجل القنطورس۔ صورت قنطورس کا دوسرا روشن ستارہ —
Right Ascension — صعود مستقیم۔ مطلع استوائی۔ مطالع الحز—

